# اخبارِ علمیّہ

## افریقہ کی مہلک مکھی

آج جب کہ جنگ کی ہولناکیون نے سائنس کی تباہ کاریون کو مرکز توجہ بنا دیا ہے، اور زندگی کے تحفظ اور ترقی کی جدوجہد کی جانب کوئی خاص توجہ نہیں رہ گئی، بہت سے ماہرین سائنس کے دور افتادہ گوشون مین ایک چھوٹی سی مکھی سے برسرِ جنگ ہین، اس مکھی کے زہر ہلاہل کی تباہ کاری بم کے گولوں سے کم نہیں ہے، اس مکھی کا نام ٹسیٹسی ہے، اس کے زہر سے غنودگی کی بیماری پیدا ہوتی ہے، پہلی بار جولائی ۱۹۰۱ء مین اوگانڈہ مین تقریباً تیس ہزار جانیں اس بیماری کے نذر ہوگئیں ۱۲ سال میں تقریباً دو لاکھ انسان اس کے شکار ہوئے، اس تباہ کن بلا کو ایک جماعت نے بڑی دشواریون کے ساتھ روکا، اس سلسلہ میں کہین پوری آبادی کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل اور کہین نئی آبادی بسائی گئی، اس اہتمام کے باوجود ٹسیٹسی اب بھی دبی چھپی ہوئی موجود ہے، یہ صورت افریقہ کے تقریباً پچاس اضلاع میں ہے، اس مکھی کا زہر آہستہ آہستہ جسم میں سرایت کرتا ہے، اور خفیف بخار اور دردِ سر کے بعد عام کمزوری پیدا ہو جاتی ہے، زہر خون میں شامل ہوکر ریڑھ کی ہڈی اور دماغ کو متاثر کر دیتا ہے، مریض نیم پاگل ہو جاتا ہے، اوس کے منہ سے کف خارج ہونے لگتا ہے، اور وہ گھل کر صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ جاتا ہے، مویشیوں کے لئے اس کا زہر نہایت مہلک ہے، ایک عجیب بات یہ ہے کہ یہ مکھی ملک کے بہترین حصہ مین پائی جاتی ہے، اس کی افزایش کے لئے

کرنا ہے، صرف ورق گردانی نہیں،

کتاب کے ہر حصہ کے خاص نکتوں کو بہت اچھی طرح سمجھنا چاہئے، بلکہ ان کو اپنے الفاظ میں لکھ لینا چاہئے، بعض لوگ اس قسم کے خاص جملوں پر خط کھینچ دیتے ہیں لیکن نکتہ کو پوری طور سے سمجھنے کا معیار یہ ہے، کہ اس کو اپنے الفاظ میں ادا کیا جاسکے، ممکن ہے اصل مصنف کی طرح آپ خوبی کے ساتھ اسکے خیال کو اپنے الفاظ میں نہ ادا کرسکیں، اس کا مقصد یہ ہے کہ اصل مفہوم پورے طور سے ادا ہو جائے، طرز ادا کیسا ہی ہو، اگر اس پر آپ کو قدرت نہیں ہے، اور آپ مصنف ہی کے طرز بیان کے محتاج ہیں، تو پھر آپ نے کافی غور وخوض سے مطالعہ نہیں کیا ہے۔

مصنف کی ان شہادتوں پر پورا غور کرنا چاہئے جن پر اوس کے خیالات کا مدار ہے، اور یہ دیکھنا چاہئے، کہ وہ صرف ایک بات بیان کرکے اس کا متوقع ہے کہ آپ اسکے بیان کو یقین کریں یا اسکی سندیں پیش کرکے اپنا بیان باور کرانا چاہتا ہے یا وہ دوسرے ماہرین فن کا حوالہ دیکر انکی سندوں پر آپکے اعتماد کا امیدوار ہے یا حقیقتیں پیش کرکے اپنے خیالات کی صداقت منوانا چاہتا ہے؟ یا وہ متضاد حقیقتیں بھی پیش کرتا ہے اور کیا وہ آپکے اندر ایسی کیفیت پیدا کر دیتا ہے کہ آپ وہ سب کچھ یقین کر لینا چاہتے ہیں، جو وہ کہتا ہے یا اس کا طرز ادا آپ کو اسکی مخالفت پر آمادہ کر دیتا ہے؛ اور کیا وہ وضاحت کیلئے تمثیلوں سے کام لیتا ہے، جس سے موضوع تو واضح ہو جاتا ہے لیکن حقیقت کی تائید نہیں ہوتی، مطالعہ کے وقت یہ تمام اور اس قبیل کی دوسری باتوں کو ذہن میں رکھنا چاہئے، مطالعہ کرنے والا جس قدر مصنف کی خطیبانہ تدبیروں سے واقف ہوتا ہے اسی قدر مطالعہ میں گہرائی پیدا ہوتی ہے، اسکی شہادتوں پر غور نہ کرنے سے صرف تمثیل یاد رہجاتی ہے، اور حقیقت فراموش ہو جاتی ہے، اس لئے جو کچھ پڑھا جائے اس کا صحیح اور مرتب خاکہ تیار کرتے رہنا چاہئے، البتہ شاعری، افسانہ اور پر اسرار قصوں وغیرہ کے مطالعہ میں چنداں اس کی ضرورت نہیں لیکن ان سب کا مطالعہ بھی کسی مقصد ہی کے تحت میں کیا جاتا ہے اسلئے اسکی مختصر یادداشت تیار کر لینا مفید ہے،

ریڈیم یا اکس رے ہے، ان طریقوں سے سرطان کو صرف نکال دیا جاتا ہے لیکن اوس کا پورا قلع قمع نہیں ہوتا، انسان کے لئے سب سے بڑا خطرہ سرطان ہے، اس لئے نوجوانوں کو اکثر اپنا طبی معاینہ کراتے رہنا چاہئے تاکہ سینہ اور جلد کے سرطان کا ابتدائی ہی میں قلع قمع کر دیا جائے، سرطان کا مرض اندرونی اعضا میں پیدا ہوتا ہے جس کا کوئی علاج نہیں،

اس مرض کے ماہرین اس فکر میں ہیں، کہ ابتدائی سرطان کی علامات کیمیاوی امتحان سے معلوم کر لیا کریں، لیکن اس میں کامیابی کی کوئی توقع نہیں، ابتداً سرطان مقامی اورمی دو ہوتا ہے، اس کا کوئی رد عمل جسم یا دماغ پر نہیں ہوتا، امریکہ کے تمام باکمال سرجن سرطان کے اوسط ... کوئی کمی نہ کر سکے جسم کے اندرونی سرطان کا آپریشن تقریباً ہمیشہ ناکامیاب رہتا ہے۔

امریکہ میں پیٹ کا سرطان زیادہ تر تمباکو، شراب نوشی کی کثرت گرم گرم کھانے اوس کو کم چبانے، اور دانت کے امراض کے باعث پیدا ہوتا ہے، پیٹ کے فوراً عمل جراحی سے نکال دینا بہت مفید ثابت ہوتا ہے، لیکن ابتدائی دور میں ایسے سرطان کی تشخیص تقریباً ناممکن ہے،

سینہ کے سرطان کے مریضوں کی تعداد اس مرض کے کل مریضوں کی تعداد کی ۱/۴ ہوتی ہے ایسے مریضوں کا صرف ۱/۳ حصہ صحت یاب ہوتا ہے، فن جراحی کی اتنی ترقی کے باوجود سینہ کے سرطان سے اموات کا اوسط دوگنا ہو گیا ہے، البتہ جلد کے سرطان کی روک تھام ہو سکتی ہے، مستقل دھوپ میں رہنے اور کام کرنے سے جلدی سرطان کسانوں اور ملاحوں میں زیادہ پایا جاتا ہے، رحم کا سرطان بہت جلد بڑھتا ہے،

"ن ۔ ص"



نشیبی وادیوں، سبزہ زاروں، چراگاہوں اور زرخیز زمینوں کی آب وہوا راس آتی ہے، اسکی تباہ کاریاں صرف کثرت اموات ہی تک محدود نہیں، بلکہ وہ پوری انسانی جماعت کی صحت اور خوش حالی ہی کو تباہ کر دیتی ہے، اس کے زہر کا کوئی تریاق نہیں، اسپتالوں اور سفری شفاخانوں سے بڑا فائدہ پہونچا ہے، لیکن نہ تو ان اسپتالوں کی تعداد کافی ہے، اور نہ ہر جگہ سے مریض ان اسپتالوں تک پہونچ سکتے ہیں،

اس مکھی کی بیس قسمیں ہوتی ہیں، انسان، حیوان، وحوش وطیور اور حشرات الارض تک سب اس کا شکار ہوتے ہیں، موسم کے اعتبار سے یہ مکھیاں ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتی رہتی ہیں، اس لئے ان کو نیست و نابود کر دینا دشوار ہے، یہ جنگل سے آبادی کی طرف لاکھوں کی تعداد میں آتی رہتی ہیں، وسائل آمد و رفت کی ترقی اور تیز رفتاری سے سیٹسی کو بڑی تقویت پہونچی ہے، اسلئے ان سے ابتک پناہ نہیں ملی ہے، اس مکھی پر قابو پانا آیندہ کے ماہرین سائنس کا بہت بڑا کارنامہ ہوگا،

## سرطان کے متعلق تجربات

امریکہ میں ۱۹۳۸ء میں تقریباً پینتیس لاکھ آدمی سرطان میں مبتلا ہوئے، اور قریب قریب سب اوس کا شکار ہوگئے، حال میں امریکن ڈاکٹروں نے سرطان کے متعلق مکمل معلومات تین ضخیم کتابوں میں شائع کئے ہیں، یہ کتابیں اس مرض کے ماہرین فن کی علمی معلومات و عملی تجربات کا خلاصہ ہیں، ان میں حسب ذیل معلومات عام آگاہی کے لئے زیادہ مفید ہیں،

سرطان کی تشخیص اور اوس کے علاج کے متعلق موجودہ دور ترقی سے بہت زیادہ توقع کیجاتی ہے، لیکن اس کے سدباب کے لئے کوئی بڑی توقعات ہرگز نہ قائم کرنی چاہئیں، ابتک اس سلسلہ میں ہماری تمام جد وجہد غیر منظم اور بے سود رہی ہے، سرطان کا کامیاب علاج عمل جراحی

شرمندہ زافعال بشر خرس و پلنگ است | از ہند و عرب ترک و عجم نوعہ زنان خیز
فریاد ز "تہذیب" و سیہ کاری "تہذیب" | فریاد زبے دینی و غداری "تہذیب"
دنیا ہمہ در نزع ز خونخواری "تہذیب" | اے مسلم خوابیدہ بیا جاے جہان خیز

## حسن بے پردہ

از جناب اسد ملتانی

پردہ سوز آخر فروغ حسن خوبان میشود | مہر تابان تا بہ کے در ابر پنہاں می شود
در تہ دامان دریا تا کجا ماند نہان | لعل تا کے مستتر در گوشۂ کاں می شود
بر قبا غنچہ برفت از کار در جوش بہار | شاہد گل می دردآن را و عریاں می شود
سرو کاندر گوشۂ خود پابگل استادہ بود | بین چہ آزادانہ در گلشن خراماں می شود
نازنینان پردہ از رخسار برافگندہ اند | خلق را بردل ستم، بر دیدہ احساں می شود
حجلہ آرایان عصمت را بمحفل بے حجاب | ہر کہ بیند صورت آئینہ حیراں می شود
خانہا ویران کند آزادی نسوان ولے | کوچہ و بازار ہا رشک پرستاں می شود
چہرۂ عریاں مگر ایمان واعظ ہم ربود | کز پے تائید آن تاویل قرآں می شود
جاے حیرت نیست گر رسم محبت عام شد | حسن چون ارزان بگردد عشق آساں میشود
نیست در کوہ و بیابان امت فرہاد و قیس | عاشقی اکنون بہ ہر کوے و خیاباں میشود
گہ بہ عشق آمادہ می گردد دل ما ہم اسد | لیکن این اندر ز صائب مانع آں میشود

"حسن چون بے پردہ شد زنہار گرد او مگرد
بوے خون می آید از تیغے کہ عریاں می شود"

# ادبیات

## خطاب بہ مسلمانان

(بہ تتبع سر اقبال مرحوم)

از جناب محمد عبدالرحمٰن خان صاحب حیدرآباد دکن

اے مسلمِ خوابیدہ از آوازِ اذان خیز  دنیا ہمہ بیدار و تو در خوابِ گران، خیز
از نالۂ نومیدیِ دل سوختگان خیز  از شورشِ سرگرمِ عمل ہم نفساں، خیز
مشرق ز شفق سُرخ چو یک چشمۂ خون است  در پیشِ شیاطین سرِ انسان نگون است
آفاق پُر از فتنہ و آشوب و جنون است  تکبیر ز دل گوے و بتائیدِ امان خیز
تہذیب طرفدارِ تعدی شد و اجاً  در صورتِ انسان شد ابلیس نموداً
ہر قوم بقومِ دگر آمادۂ پیکار  اخلاص بدست آر و بتالیفِ دلاں خیز
عالم ز تعصب شدہ است احمق و اعمیٰ  تلقینِ مذاہب ہمہ بے مطلب و معنی
ایمان متزلزل ز سرابِ زرِ دنیا  قرآں بہ بغل گیر و بہ تعلیمِ جہان خیز
تو وارثِ گنجینۂ ایمان و یقینی  تعبیرِ رواداری و دانائی و دینی
پیغامِ ازل را تو مبلغ بزمینی  بر مسلکِ توحید ز سودای بتان خیز
در جسمِ ہوا لرزہ ز طیارۂ جنگ است  بر طفل و زن و پیر پسر بارشِ سنگ است

قائم رضا صاحب خاصے مضامین ہین، افسانون مین "نور وز" جناب بدرت لکھنوی"، "رکشا" نپوری" اور "نغمہ رباب" کو ہرشادانی، خاص طور سے دلچسپ ہین، امید ہے کہ سہیل کی ترقی کی یہ رفتار برابر قائم رہیگی، اور وہ آیندہ اس سے بھی کامیاب نمبر پیش کرے گا، لیکن ابھی زبان کی صحت کی جانب زیادہ توجہ کی ضرورت ہی،

**عالمگیر سالانہ نمبر**، مرتبہ حافظ محمد عالم صاحب تقطیع ۲۰×۳۰ ضخامت ۲۵۴ صفحے، کاغذ کتابت وطباعت بہتر قیمت عمر، پتہ دفتر عالمگیر، بازار سید مٹھا لاہور،

اس سالنامہ مین دماغی تفریح اور معلومات وافادہ دونون کا سامان ہے، چنانچہ افسانون، ڈرامون اور ادبیات کے ساتھ مفید اور سنجیدہ مضامین کا بھی معتد بہ حصہ ہے، گو ان کا معیار کچھ بلند نہیں، تاہم بعض مضامین خاصے مفید ہین، اظہر امرتسری کے قلم سے سعدی کے "نظریہ" پر دلچسپ تبصرہ ہے، مولنا ابو ظفر ندوی نے ہندوستانی زبان کے پہلے شاعر مسعود بن پر تاریخی روشنی ڈالی ہے، "انگریزی خطوط نویسی" پر امام الدین صاحب کا مضمون اچھا ہے، مدیر گذشتہ خاص نمبر مین حامد حسن صاحب قادری نے آگرہ کے ایک قدیم اردو مشاعرہ ۱۸۶۹ء کی مطبوعہ روداد پیش کی تھی، اس نمبر مین اسی زمانہ کے فارسی مشاعرہ کی روداد مع تبصرہ کے ہدیہ ناظرین کی ہے جو ایک قدیم ادبی یادگار کی حیثیت سے مفید ہے، ادب وافسانے کا حصہ علمی مضامین کے مقابلہ مین بہتر ہے، افسانے عموماً ستھرے اور دلچسپ ہین، "شاہی رقاصہ" مرزا ادیب "کیا مین قاتل ہون" جمیل احمد صاحب پانکھی "اسی نگری" "تانگے والا" عزیز مسعودی "بھونے والی مان" سالک لکھنوی "کدھر" پروانہ بریلوی "ریل گاڑی کے زنانہ ڈبے مین" امجد علی صاحب خاص طور سے پڑھنے کے لائق ہین، علمی اور ادبی دونون حیثیتون سے یہ نمبر کامیاب ہے،

**سالنامہ نیرنگ خیال**، مرتبہ حکیم محمد یوسف حسن صاحب تقطیع ۲۰×۲۶ ضخامت ۲۳۲ صفحے، کاغذ معمولی، کتابت وطباعت بہتر قیمت عہ، پتہ:۔ دفتر نیرنگ خیال وطن بلڈنگ لاہور،

# باب التقریظ والانتقاد

## رسالون کے خاص نمبر

**ندیم بہار نمبر،** مرتبہ مولوی سید ریاست علی صاحب ندوی تقطیع ۲۰×۳۰/۸ ضخامت ۲۵۲ صفحے،
کاغذ اچھا کتابت و طباعت معمولی قیمت عار، پتہ:۔ دفتر ندیم گیا صوبہ بہار،

اس مرتبہ رسالہ ندیم گیا کا بہار نمبر کئی سال کے بعد نکلا ہے لیکن "دیر آید درست آید" کا مصداق ہے، یہ نمبر رسالہ کی ضخامت مضامین کی سنجیدگی اور معلومات کے تنوع مختلف حیثیتون سے نہ صرف ندیم بلکہ بہت سے رسالوں کے خاص نمبروں سے ممتاز ہے، پہلے بہار نمبر کے مضمون نگارون کا دائرہ صرف اہل بہار تک محدود ہوتا تھا، اس مرتبہ یہ قید نہیں ہے، اور دوسرے صوبہ والون کے لئے موضوع کا دائرہ بہار کر دیا گیا ہی، اسلئے اس نمبر میں بعض غیر بہاری اہل قلم کے مضامین بھی نظر آتے ہین، اسمین بہار کے تقریباً کل اچھے لکھنے والون اور ممتاز اہل قلم کے مضامین فراہم کئے گئے ہین، اور عام مضامین و معلومات کے ساتھ بہار کے متعلق خاص طور سے کافی علمی ادبی اور تاریخی معلومات بہم پہنچائے گئے ہیں، مقالات بہار میں اردو زبان اور شاعری، آثار عتیقہ، ۱۸۵۷ء میں صوبہ بہار، افسانہ و محاضرات، جہان اسلام، صوبہ بہار کے مشاہیر، یادرفتگان، افکار و خیالات اصلاح و ترقی، آثار علمیہ و ادبیہ کے عنوانوں کے ماتحت ان سے متعلق متعدد مضامین ہین، مقالات میں مولینا شبلی کی شاعری پر حضرۃ الاستاذ مولانا سید سلیمان ندوی کی وہ تقریر ہے، جو لکھنؤ ریڈیو سے نشر ہوئی تھی، مولانا عبدالماجد صاحب

**ساقی افسانہ نمبر**، مرتبہ جناب شاہد احمد صاحب تقطیع ۲۰×۳۰/۸ ضخامت ۲۰۰ صفحے، کاغذ کتابت وطباعت بہتر، قیمت ۸ر، پتہ :- دفتر ساقی دہلی،

افسانوں کی کثرت تنوع اور دلچسپی کے اعتبار سے ساقی کا افسانہ نمبر بھی اچھا ہے، کم وبیش ۳۲ تیس بتیس افسانے ہیں، لکھنے والوں میں متعدد مشہور افسانہ نگاروں کے نام نظر آتے ہیں، افسانوں کے انتخاب میں ہر ذوق کا لحاظ رکھا گیا ہے، نوجوانوں کے لطف و تفریح کی رعایت زیادہ ہے، "جمالی" ایم اسلم "اگر یہ محبت نہیں تو کیا ہے" ممتاز مفتی "زمان کی تلاش" محمد مسلم "شیرین فرہاد"، سید رفیق حسین "گلزار محل" وجاہت حسین سندیلوی" زیادہ دلچسپ ہیں، خصوصاً گلزار محل خوب ہے، "اسکا بتی" سعادت حسین منٹو "بیگاری" ایسے میں سرمایہ داروں کی حیوانیت کی اچھی تصویر ہے، "گرودیو" ظفر قریشی دہلوی کا پلاٹ کے ناول "تائیس" سے ماخوذ ہے"، افسانہ بہترین "سراج الدین احمد افسانہ بہت اچھا نگار نے "پانچ فیصدی ماخوذ" کی تعداد بہت کم بتائی ہے، "تماشا" عرشی کشمیری کے قلم سے بعینہ اسی پلاٹ کا افسانہ لطیف کے افسانہ نمبر میں اس سے کئی مہینے پہلے نکل چکا ہے، "ادب" ساون مل ترکھا میں جس چیز کی تعلیم دی گئی ہے خود اس افسانہ میں کہان تک اس پر عمل ہے؟

**نور التعلیم تعلیم بالغان نمبر** مرتبہ جناب حمید لاہوری تقطیع ۲۰×۳۰/۸ ضخامت ۱۲۰ صفحے کاغذ کتابت وطباعت بہتر، قیمت مرقوم نہیں، پتہ :- دفتر نور التعلیم گھگھر پنجاب،

کم تعلیم یافتہ ملکوں کی تعلیمی ترقی کے لئے تعلیم بالغان کی اہمیت ظاہر ہے، ہندوستان میں بھی اسکے تجربات شروع ہوگئے ہیں پنجاب میں زیادہ وسعت و تنظیم کے ساتھ یہ کام ہو رہا ہے، اس سلسلہ میں نارمل سکول گھگھر نے جو پنجاب میں تعلیم بالغان کا ایک مرکز ہے، نور التعلیم کا یہ خاص نمبر نکالا ہے، اس میں تعلیم بالغان کی اہمیت مختلف ترقی یافتہ ملکوں میں اس کی تاریخ، ہندوستان میں اسکی تحریک و تجربات ان کے تعلیمی اصول و عملی طریقوں، اس کے نصاب و لٹریچر، مدارس شبینہ کی تنظیم، اور اس کے تجربات

اس سالنامے میں زیادہ تر افسانے اور ڈرامے ہیں، سنجیدہ علمی مضامین کا حصہ کم ہے، اس میں بھی ایک دو کے سوا باقی معمولی درجہ کے ہیں، سید ذوالفقار علی صاحب نے "اقبال کے نظریہ خودی" پر بسیط نگاہ ڈالی ہے، انوار علی صاحب علوی کا مضمون "سیواجی اور افضل خان" معلومات سے خالی نہیں، اقبال کی شاعری پر بعض فضلاء کی حرف گیریوں پر مضمون نگار کو اس سنجیدگی سے نگاہ ڈالنے کی ضرورت نہ تھی، اس پر صحیح تنقید کا حق دیوجانس کلبی ندیم کے بہار نمبر میں ادا کر چکے ہیں، افسانوں میں "پریم مٹیر" ظفر عمر صاحب کا "یا بیٹ" سید عسکری صاحب "عجیب دعوت" راحت آرا بیگم صاحبہ دلچسپ "خاموش خاموش" اور "بہشت شداد" اظہر علی صاحب اچھے افسانے ہیں، بالشویزم اور نازی ازم کے عارضی اتحاد اور نازی ازم کے لئے اس کے خطرناک نتائج پر "شفق سرخ" کے عنوان سے فرید صاحب مچھلی شہری کا تبصرہ دلچسپ ہے، اس نمبر کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں آٹھ دس خواتین کے مضامین ہیں، لیکن ایک دو کے سوا سب معمولی ہیں،

**ادب لطیف افسانہ نمبر**، مرتبہ جناب مرزا ادیب و چودھری برکت علی صاحب

تقطیع ۲۰×۳۰ ضخامت ۲۰۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر، قیمت ۱۲ر، پتہ مکتبہ اردو لاہور،

اس نمبر میں ادب لطیف کے خاص نمبروں کی تمام خصوصیات موجود ہیں، بیشتر افسانے مشہور افسانہ نگاروں کے قلم سے ہیں، افسانوں کے انتخاب سے خوش مذاقی نمایاں ہے، عموماً ستھرے، ابتذال و عریانی سے پاک اور پڑھنے کے قابل ہیں، ہم نے بیشتر افسانے پڑھے، "شاعر فلسفی اور کلرک" کرشن چندر ایم اے "ردعمل" علی عباس حسینی، اور "لیڈی ڈاکٹر" شفیق الرحمٰن بہت دلچسپ ہیں، "عورت کا دل" محمد امین صاحب "ناگ دیوتا" مسز عبدالقادر صاحبہ "مہیش" بلال مرادابادی "گل پژمردہ" صادق الخیری صاحب بہت اچھے افسانے ہیں، "گل پژمردہ" میں مترجم نے اصل زبان کی تمام ادبی لطافتوں کو اردو میں ڈھال دیا ہے، مرزا ادیب کی "ڈائری" بھی خوب ہے، اس سے کسی حد تک صحرا نورد کے خطوط کی تلافی ہوگئی ہے، افسانوں کے تنوع اور خوبی دونوں اعتبار سے یہ نمبر کامیاب ہے،

یہ رسالہ انجمن انیس اردو الہ آباد کی جانب سے نکلتا ہے، ایک مستقل حصہ عورتوں کے مضامین کے لئے مخصوص ہوتا ہے، اس نمبر میں ایک دو سنجیدہ مضامین کے علاوہ سب افسانے ہیں، وہ بھی بیشتر معمولی "غریبی کی تصویر"، رام سروپ صاحب ایم اے "سنفرین" محمود احمد صاحب "، دق" محمد اسحاق صاحب غنیمت ہیں "شاہکار" اخلاق علی صاحب کی زبان اگر خراب نہ ہوتی، تو برا نہ ہوتا، ان کے مقابلہ میں نسوانی معیار کو دیکھتے ہوئے عورتوں کا حصہ خاصہ ہے، اس میں "احساس کی پانچویں کرن" بیگم اخلاق علی خان "شکست" الطاف جہاں صاحبہ دلچسپ افسانے ہیں، اس حصہ میں ادب و افسانہ کے ساتھ اگر عورتوں کے لئے مفید معلومات کا بھی کچھ انتظام ہوتا، تو شاید ادب لطیف کی مشق سے زیادہ مفید ہوتا، ادبی حیثیت کے اعتبار سے ابھی اس رسالہ کے معیار کو اور زیادہ بلند کرنے کی ضرورت ہے،

**تہذیب نسواں سالگرہ نمبر** — مرتبہ جناب سید امتیاز علی صاحب تاج تقطیع ۲۰×۲۶ ضخامت ۷۰ صفحے، کاغذ، کتابت و طباعت بہتر، قیمت :-

پتہ :- دار الاشاعت پنجاب،

عورتوں کے مشہور رسالہ تہذیب نسواں نے اپنی تینتالیسویں سالگرہ کی تقریب میں یہ سالگرہ نمبر نکالا ہے، اس رسالہ نے عورتوں کی بڑی علمی و ادبی خدمت کی، بلکہ یہ راہ اسی نے دکھائی، خدا اسکی عمر دراز کرے، اس نمبر میں تہذیب کی سرگذشت اور متعدد اچھے اور مفید مضامین ہیں، بیگم یار محمد خاں صاحب کی اس نوع کی نسوانی انجمنوں کی تحریک عورتوں کے لئے مفید ہے، "آرام و سکون" میں سید امتیاز علی صاحب تاج نے عورتوں کو دلچسپ سبق دیا ہے "چینی خواتین کے حالات"، ا۔ ج صاحبہ بھی ہماری عورتوں کے لئے سبق آموز ہیں، سیدانی بی اشرف صبوحی صاحب دلچسپ اور صاحب جی رحمت بی خان صاحب مفید مضمون ہیں،

ونتائج پر ماہرین تعلیم اور تعلیم بالغان کا عملی تجربہ رکھنے والون کے مضامین ہین، آخر مین لاہور ڈویزن کے تعلیم بالغان کے مختلف مرکزون کے تجربات کی مفصل رپورٹ ہے، تعلیم بالغان پر اردو مین بہت کم لٹریچر ہے، اس نمبر مین اس موضوع پر نہایت مفید معلومات جمع کر دیئے گئے ہیں، تعلیم بالغان سے دلچسپی رکھنے والون خصوصًا ان کے معلمین کو ضرور اس کا مطالعہ کرنا چاہئے،

**ہمدرد صحت روحانی علاج نمبر** مرتبہ حکیم حافظ محمد سعید صاحب دہلوی تقطیع ۲۹×۲۰/۸ ضخامت ۱۳۶ صفحے کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت ۱۲ / پتہ :- ہمدرد صحت ہمدرد منزل لال کنوان، دہلی،

نفسیاتی توجہ سے دوسرے شخص پر اثر اندازی، جسے موجودہ اصطلاح میں مسمریزم، یا ہپناٹزم کہتے ہیں، کوئی نئی چیز نہیں ہے، اس کا پتہ بہت قدیم زمانہ سے چلتا ہے، البتہ اب اس نے ایک مکمل فن کی شکل اختیار کر لی ہے، اس سے اور حیرت انگیز کاموں کی طرح سلب مرض کا بھی کام لیا جاتا ہے، جس میں کبھی کبھی کامیابی بھی ہو جاتی ہے، اس اعتبار سے وہ ایک طریقہ علاج بھی ہے، اس مناسبت سے ہمدرد صحت دہلی نے اس مرتبہ روحانی علاج نمبر کے نام سے مسمریزم پر یہ خاص نمبر نکالا ہے، اس میں اسکی حقیقت، مختلف ملکوں اور قوموں مین اسکی تاریخ، اس کے علمی و نفسیاتی اصول، عملی طریقون معالجاتی حیثیت، مختلف امراض میں اس کے تجربات، ان کے نتائج، مسمریزم کے مختلف پہلوؤں پر اس فن سے دلچسپی رکھنے والون کے مضامین جمع کئے ہین، موضوع سے متعلق بعض افسانے بھی ہیں، مسمریزم کی معالجاتی حیثیت خواہ کچھ بھی ہو، لیکن وہ ایک دلچسپ تجربی عمل ضرور ہے، جن لوگوں کو اس قسم کے عملیات سے دلچسپی ہو ان کے لئے اس نمبر مین کافی معلومات اور دلچسپی کا سامان ہے،

**انیس سالنامہ** مرتبہ جناب مرزا عابد حسین صاحب قزلباش تقطیع ۳۰×۲۰/۸ ضخامت ۱۸۴ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت معمولی قیمت عہ/ پتہ :- سرور س پریس ۴۴ نخاس کہنہ الہ آباد،

ابتدا میں مختصر دیباچہ کے بعد مصنف کے حالات دئیے گئے ہیں، آخر میں توضیحی فہرستیں (ص۱۲۱-۱۵۲) بھی شامل ہیں، جن کے بغیر آج کل کسی کتاب کی تکمیل نہیں ہوتی، عرشی صاحب کی یہ علمی کوشش ہر طرح لائق تحسین وستایش ہے، آخر میں ایک انگریزی دیباچہ بھی منسلک ہے، "م ع"

کاغذ سفید دبیز، طباعت اعلیٰ نسخ کی، جو خود اپنی جگہ پر دعوت تقلید دیتی ہے،

## اسلام کا اقتصادی نظام

از مولنا محمد حفظ الرحمٰن صاحب سیوہاروی تقطیع $\frac{20 \times 30}{16}$ ضخامت ۲۴۴ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر،

قیمت ۲ روپیہ، پتہ ندوۃ المصنفین قرولباغ دہلی،

تمام مذاہب میں اسلام ہی ایسا مذہب ہے، اقتصادیات کے متعلق جس کے قوانین اشتراکیت سے قریب تر ہیں، اسلام انفرادی ملکیت اور جائز سرمایہ داری کا مخالف نہیں اس نے موجودہ اشتراکی اقتصادی نظام کی طرح کوئی مرتب نظام پیش کیا ہے، لیکن کسب معاش کی ترغیب، دولت اور اس کے حصول کے ذرائع، اور اس کے صرف کے بارہ میں خواہ وہ حکومت کے زیر اہتمام ہوں، یا انفرادی و اجتماعی ملکیت سے ان کا تعلق ہو، ایسے عادلانہ قوانین وضع کردئے ہیں، اور سرمایہ داروں پر ایسی قانونی اور اخلاقی پابندیاں عائد کردی ہیں، جن سے خود بخود سرمایہ داری محدود ہو جاتی ہے، اور اسکی تمام برائیوں ظلم و استبداد، غربت و افلاس اور بے کاری کا خاتمہ ہو جاتا ہے، اور انسانی طبقوں میں فطری حد تک ایسی ہمواری پیدا ہو جاتی ہے، جس میں نہ کوئی فرد اور کوئی جماعت ظلم و زیادتی سے بے حساب دولت سمیٹ سکتی ہے، اور نہ کوئی شخص ظلم و فاقہ کشی کا شکار ہو سکتا ہے، بلکہ دولت اور سرمایہ میں ایک معتدل توازن پیدا ہو جاتا ہے، اس زمانہ کے سیاسی رجحان کے پیش نظر ضرورت تھی، کہ ان تعلیمات کو عالمانہ سنجیدگی کے ساتھ پیش کیا جاتا، خوشی کا مقام ہے، کہ ندوۃ المصنفین کے ایک فاضل رکن مولنا حفظ الرحمٰن صاحب نے اس فرض کفایہ



# مطبوعات جدیدہ

**کتاب الاجناس من کلام العرب** | ابو عبید القاسم بن سلام النحوی الہروی، تقطیع اوسط، ضخامت ۵۲ صفحے، کاغذ اور ٹائپ نفیس ملنے کا پتہ: سرکاری کتب خانہ رامپور،

ہندوستان میں عربی کی کساد بازاری کے پیش نظر جب کوئی سچی علمی کوشش نگاہوں کے سامنے آتی ہے، تو قدرتی طور پر دل کو خاص مسرت ہوتی ہے، مولنا امتیاز علی عرشی نے مکاتب غالب کی کامیاب ترتیب و اشاعت کے بعد اب نادر عربی رسالوں کی تصحیح و اشاعت کی طرح ڈالی ہے، اس سلسلہ کی پہلی قسط ابو عبید القاسم بن سلام الہروی (م ۲۲۳ھ) کی کتاب الاجناس کی اشاعت ہے، جو کیا بلحاظ ظاہری آراستگی، اور کیا بہ لحاظ مقدمہ اور فہارس تصحیح و تحشیہ کے نئے اصولوں پر پوری اترتی ہے۔

کتاب الاجناس علم لغت کی ایک خاص شاخ پر مختصر رسالہ ہے، جس میں ایک لفظ کے مختلف معنی بیان کئے گئے ہیں، اصل میں ابن سلام نے اس کا مواد اپنی کتاب غریب الحدیث سے فراہم کیا تھا، (ص ۲۲)

عرشی صاحب نے صرف کتاب الاجناس کی اشاعت پر اکتفا نہیں کیا، بلکہ ابو عبید کی غریب الحدیث سے انھوں نے وہ تمام الفاظ جو کتاب الاجناس میں درج ہونے سے رہ گئے تھے، الگ رسالہ کی شکل میں جمع کر دیئے ہیں، (ص ۲۳ - ۴۰)

عابد شاپ، حیدر آباد دکن۔

اسلام مین ختم نبوت کا عقیدہ ایسا کھلا ہوا ہے کہ اس سے کوئی مسلمان انکار کر ہی نہیں سکتا، اور نہ انکار کر کے وہ مسلمان کہلانے کا مستحق رہ جاتا ہے، اس لئے اس کے خلاف عقیدہ رکھنے والے بھی اس کا انکار نہ کر سکے، بلکہ ختم نبوت کی آیات و احادیث کے معنی و مفہوم مین تاویلیں کر کے کسی نوعیت کی نبوت کی گنجایش نکالنے کی کوشش کی، مثلاً صاحب شریعت نبوت تو آنحضرت صلعم پر ختم ہو گئی لیکن آپ کے تابع نبوت باقی ہے، یا جبرئیل وحی کا سلسلہ بند ہو گیا لیکن الہام، القا، اور کاشفہ وغیرہ مکالمہ الٰہیہ کے دوسرے ذرائع کا سلسلہ باقی ہے، اور صحابۂ کرام ختم نبوت کی ... مطلب غلط سمجھے، جن مین جھوٹے مدعیان نبوت کی پیشین گوئی ہے، ان مسائل پر بہت ... ہین۔ مولانا محمود حسن خان صاحب ٹونکی صاحب معجم المصنفین نے اپنی ایک اہم تصنیف ... مین اس مسئلہ پر بھی بحث کی ہے، مذکورہ بالا رسالہ اسی باب کا خلاصہ ہے، اس مین کلام اللہ ... نبوی آثار صحابہ اور ائمہ سلف کے اقوال کی روشنی مین اس مسئلہ کے ان تمام گوشون پر جہان سے نو وہین نبوت کی گنجایش نکالتے ہین، بحث کر کے دکھایا ہے کہ آنحضرت صلعم کے بعد ہر طرح کی نبوت ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو گیا، اور نبوت اور دین و شریعت کے لئے جبرئیلی وحی کے علاوہ مکالمۂ الٰہیہ کے دوسرے تمام ذرائع بالاجماع غیر معتبر ہین، ان پر کسی عقیدہ کی بنیاد نہیں رکھی جا سکتی، آخر مین اسلامی تعلیمات کے حق مین ان تاویلون کے برے نتائج دکھائے ہین، کہ ان سے نہ صرف ختم نبوت کے عقیدہ مین رخنہ پیدا ہوتا ہے، بلکہ اسلام کی تعلیمات ہی مشتبہ ہو جاتی ہے، اس مسئلہ پر اردو مین جو کتابین لکھی گئی ہین ان مین معلومات و تحقیق کے اعتبار سے یہ کتاب خاص امتیاز رکھتی ہے، البتہ پرانے طرز تحریر کی وجہ سے کہین کہین پر پورا مطلب واضح نہیں ہوتا،

**حسین ابن علی** (نفسیاتی نقطۂ نگاہ سے) مؤلفہ جناب نگہت شاہجہانپوری تقطیع ۲۰×۲۶

کو ادا کیا، اس کتاب میں انھوں نے اسلامی نظامِ اقتصاد کے تمام بنیادی اجزار، اسلامی حکومت کے نظام اس کے وظائف، بیت المال کے مداخل و مخارج، زکوٰۃ، صدقات، اوقاف، تبرع، احسان، کسب معاش کی ترغیب، صنعت و حرفت، تجارت، معدنیات، زمین، زمینداری، کاشتکاری، لگان، خراج، مالگذاری، سود، ہنشیات کی تجارت، تجارتی قمار، مزدور کی حیثیت، انکی اور سرمایہ دار کے حقوق و فرائض، اسلامی معاشرت وغیرہ ان تمام امور کے متعلق جن کا تعلق براہ راست، سرمایہ و محنت، دولت اور اسکے مصرف سے ہے، یا بالواسطہ اقتصادیات پر ان کا اثر پڑتا ہے، اسلامی قوانین اور اس کی اخلاقی تعلیمات کو اس تفصیل و ترتیب کے ساتھ پیش کیا ہے، کہ اسلام کی اشتراکی روح اور اس کے نظام اقتصادیات کے تمام بنیادی مسائل اور اہم پہلو سامنے آجاتے ہیں، کتاب کے آخر میں اس نظام کا دوسرے مذاہب کی اقتصادی تعلیمات اور موجودہ دور کے اقتصادی نظاموں سے موازنہ کرکے دکھایا ہے، کہ اسلام ہی کا اقتصادی نظام موجودہ اقتصادی مشکلات کا حل اور اس کا علاج ہے اور اسی کے ذریعہ دنیا کی اقتصادی فلاح ممکن ہے، اردو میں اسلام اور اشتراکیت پر کافی لکھا جا چکا ہے، لیکن خالص اسلامی نقطۂ نظر سے اور اس تفصیل اور جامعیت کے ساتھ ابتک کسی نے اس مسئلہ پر نگاہ نہیں ڈالی تھی، موجودہ اشتراکی رجحان اور مسلمان نوجوانوں کے غیر معتدل غلو اور بے راہ روی کے پیش نظر اس کتاب کی بڑی ضرورت تھی، مولنا حفظ الرحمٰن صاحب نے یہ کتاب لکھکر وقت کے ایک بڑے تقاضے کو پورا کیا، خراج و زمین کے مباحث میں الفاروق سے کافی استفادہ ہے، فاروقی عہد کے اعداد و شمار کو لائق مؤلف نے اقتصادی نظم سے متعلق لکھا ہے، حالانکہ اس کا تعلق خالص فوجی تنظیم اور تقسیم وظائف سے تھا،

**معیار السنۃ لختم النبوۃ** } از مولنا محمود حسن خانصاحب ٹونکی تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ ضخامت ۹۵ صفحے، کاغذ سپید، کتابت و طباعت معمولی، قیمت ۸ر پتہ :- کتاب خانہ

ہر شعبۂ زندگی میں کامیابی اور ترقی کے اصول اور طریقے بتائے گئے ہین، یہ واقعہ ہے کہ خانگی زندگی کی تلخی دوسرون کے ساتھ ناخوش گواری کاروباری معاملات وغیرہ مین ناکامی بڑی حد تک خود ہماری ناتجربہ کاری اور بے سلیقگی، دوسرون کے جذبات واحساسات سے ناواقفیت اور حسن اخلاق کے اصولون سے لاعلمی کا نتیجہ ہوتی ہے، یہ وہ باتین ہین جن کا لحاظ رکھنے سے مخالف بھی موافق بن جاتے ہین، مؤلف نے اس کتاب مین ان مجرب نسخون اور تسخیر قلب کے ذریعہ ہر شعبۂ زندگی میں کامیابی اور مسرت کے راز بتائے ہین، اور واقعات اور مثالون سے اس کے ثبوت دئے ہین، یہ اصول ایسے ہیں، کہ ہر شخص روزانہ کے واقعات سے ان کی تصدیق کر سکتا ہے، کتاب میں چھ باب ہیں کے تحت میں مختلف شعبوں میں کامیابی کے الگ الگ اصول ہین، واقعات اور مثالون نے میں بڑی دلچسپی پیدا ہو گئی ہے، لائق مترجم نے اس کا ترجمہ کرکے اردو مین ایک مفید کتاب کیا، ترجمہ صاف و سلیس ہے کتاب اس لائق ہے کہ ہر شخص اس کے مطالعہ سے فائدہ اٹھائے،

**لالہ رُخ** مترجمہ جناب لطیف الدین احمد صاحب تقطیع $\frac{20\times30}{16}$ ضخامت ۲۲۲ صفحے کاغذ کتابت وطباعت بہتر قیمت مجلد عہ پتہ کتاب خانہ علم و ادب، دہلی،

مشہور آئرش شاعر ٹامس مور کی مثنوی "لالہ رُخ" انگریزی زبان میں ادب اعلیٰ کا درجہ رکھتی ہے آج سے اٹھارہ اُنیس سال پہلے ۱۹۲۳ء میں جناب لطیف الدین احمد صاحب نے اردو میں اس کا ترجمہ کیا تھا، جو سی زمانہ میں شائع ہو گیا تھا، اب کتابخانہ علم و ادب دہلی نے بڑے اہتمام سے اس کا مصور ایڈیشن شائع کیا ہے، کسی ایسی کتاب کا جس کی خوبیوں کا تعلق زبان و بیان سے ہو، اصل کی ادبی خوبیون کے ساتھ دوسری زبان میں منتقل کرنا بڑا مشکل کام ہے، خصوصاً نظم کا ترجمہ جس مین معنی سے زیادہ الفاظ کا طلسم ہوتا ہے، اور زیادہ دشوار ہے، اس ترجمہ کی اصلی خوبی کا اندازہ تو اصل کتاب کے مقابلہ ہی سے ہو سکتا ہے لیکن جہان تک ادب و انشار کی لطافتوں اور تخیل کی نزاکتون کی

ضخامت ۲۰۸ صفحے، کاغذ سپید، کتابت وطباعت معمولی قیمت مجلد ۸ر، پتہ:- شیخ غلام علی
اینڈ سنز کشمیری بازار لاہور،

مؤلف نے اس کتاب میں حضرت امام علیہ السلام کی سیرت پر نفسیاتی پہلو سے نگاہ ڈالی ہے یعنی واقعات کربلا کی روشنی میں آپ کے "ایثار نفس و مال واعزا" "جذبہ حریت" "قوت ضمیر و جوہر ایمان" "قوت عمل و توازن دماغ" وغیرہ اخلاقی جوہروں کو دکھایا ہے، اور واقعہ شہادت کی سیاسی حیثیت کے متعلق شکوک و شبہات کو دور کیا ہے، کتاب سے عقیدت اور خوش نیتی نمایاں ہے لیکن جا بجا مبالغہ کا رنگ آگیا ہے، اور جن واقعات کو واقعہ شہادت سے دور کا بھی تعلق نہیں انھیں بھی اس سے متعلق کر دیا گیا ہے، مثلاً "مسلمانوں میں علمی حیثیت سے مذہب کی خدمت کا جذبہ واقعات شہادت کا نتیجہ ہے" یا اوس زمانہ کے علماء وائمہ میں علمی کمالات اور اخلاقی اوصاف واقعہ شہادت کے اثر سے پیدا ہوئے، (ص ۳) ماخذوں میں بھی احتیاط نہیں برتی گئی ہے، چنانچہ بعض غیر معتبر کتابوں کے نام بھی نظر آتے ہیں اسلئے صحیح واقعات کے ساتھ غیر معتبر روایتیں بھی شامل ہوگئی ہیں، مثلاً حضرت امیر معاویہ کے بعد حضرت امام حسین کی ولیعہدی کی روایت بالکل غیر معتبر ہے، حضرت امام زین العابدین واقعہ شہادت میں خورد سال نہ تھے، بلکہ پورے جوان تھے، ۲۲ سال کی عمر تھی، کتابت کی بکثرت غلطیاں ہیں، تحریر میں بھی ناہمواری ہے، ان خامیوں کے باوجود یہ کتاب فائدہ سے خالی نہیں ہے، اور عوام کے لئے اس کا مطالعہ مفید ہوگا،

## طلسم عمل یا حسن معاشرت

مترجمہ جناب مجتبیٰ حسن صاحب بی اے تقطیع ۲۲×۱۸
ضخامت ۲۰۵ صفحے کاغذ کتابت وطباعت بہتر قیمت مجلد ۲ر، پتہ مترجم سی یو پی سکریٹریٹ لکھنؤ

یہ دلچسپ اور مفید کتاب ایک امریکی عالم نفسیات ڈاکٹر ڈیل کارنیگی صدر ادارہ فلسفہ معاشرت کی ایک مقبول کتاب کا ترجمہ ہے، اس میں حسن اخلاق حسن معاشرت حسن عمل اور حسن تدبیر کے ذریعے

تعبیر کا تعلق ہے، ترجمہ کامیاب معلوم ہوتا ہے لیکن یہ ترجمہ آج سے اٹھارہ انیس سال پہلے کا ہے، جب ادب وانشار کا طرز اب سے مختلف تھا، اگر فاضل مترجم اس پر نظرِ ثانی کر لئے ہوتے، تو ممکن تھا، اس میں کچھ اور سلاست آجاتی، افسانہ کا خلاصہ یہ ہے کہ عبداللہ فرمانروائے بخاری ہندوستان کے راستہ سے حج کا سفر کرتا ہے، اور دلی میں اورنگ زیب کا مہمان ہوتا ہے اورنگزیب اپنی چھوٹی لڑکی لالہ رخ کی نسبت بخاری کے ولیعہد سے کر دیتا ہے، اور دولہا دولھن شادی کے مراسم ادا کرنے کے لئے مع خدم وحشم کشمیر روانہ ہوتے ہیں، راستہ میں کشمیر کا ایک مغنی فرامرز اپنی نغمہ گوئی اور موسیقی سے شاہزادی کا دل بہلاتا ہے، شاہزادی اس سے اس قدر مانوس اور اثر پذیر ہوجاتی ہے، کہ ولیعہد بخاری کے ساتھ شادی کا تخیل اس کے لئے سوہانِ روح بن جاتا ہے لیکن چار و ناچار دل پر جبر کرتی ہے، کشمیر پہونچنے کے بعد شادی کے سلسلہ میں جب اوس کا ولیعہد سے سامنا ہوتا ہے، اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ ولیعہد ہی فرامرز مغنی کے لباس میں تھا، اصل افسانہ صرف اسقدر ہے لیکن فسانہ گو مغنی کی زبان سے اس میں کئی دلچسپ افسانے در افسانے پیدا کئے گئے ہیں، اس افسانہ کو تاریخی حیثیت کے بجائے صرف تخیل وانشار کے لحاظ سے دیکھنا چاہئے،

**محبت کی چھاؤن**، مصنفہ جناب مرزا ظفر الحسن صاحب بی اے تقطیع چھوٹی ضخامت ۱۳۲ صفحے، کاغذ کتابت وطباعت اوسط قیمت ۱۲؍ پتہ :- ادارہ ادبیات اردو، نعمت منزل حیدرآباد دکن،



مصنف حیدرآباد کے روشناس افسانہ نگاروں میں ہیں محبت کی چھاؤن ان کے بارہ افسانوں کا مجموعہ ہے، ان میں آج کل کے تعلیم یافتہ نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کے رومانی تخیلات درکنے بلند معاشرتی نقطۂ نظر کو روزمرہ کے واقعات وحالات کی روشنی میں پیش کیا گیا ہے، یہ افسانے محض تخیل نہیں بلکہ نوجوانوں کی معیاری زندگی کی صحیح تصویریں ہیں،

"م"

رجسٹرڈ نمبر اے ۸۱
ستمبر ۱۹۴۰ء

# معارف




مجلس دار المصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

سید سلیمان ندوی

---

قیمت: پانچ روپیہ (۵) سالانہ

دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ

رجسٹرڈ نمبر ۱۰۸ ا ے                                                                                     ستمبر ۱۹۴۰ء

# معارف




مجلس دارالمصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

سید سلیمان ندوی

---

قیمت: پانچ روپیہ (۵) سالانہ

دفتر دارالمصنفین اعظم گڈھ

جلد ۴۶ ماہ شعبان المعظم ۱۳۵۹ھ مطابق ماہ ستمبر ۱۹۴۰ء عدد ۳

# مضامین



---

# سیرۃ النبی

رسول اللہ صلعم کے حالات وغزوات، اخلاق وعادات اور تعلیم وارشاد کا یہ عظیم الشان کتابی ذخیرہ جس کا نام سیرۃ النبی عام طور سے مشہور ہے، مسلمانوں کے موجودہ ضروریات کو سامنے رکھکر صحت واہتمام کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے،

اب تک اس کتاب کے چھ حصے شائع ہو چکے ہیں، پہلے میں ولادت سے لیکر فتح مکہ تک کے حالات اور غزوات ہیں، اور ابتدا میں ایک نہایت مفصل مقدمہ لکھا گیا ہے جس میں فن سیرت کی تنقید و تاریخ ہے، دوسرے حصہ میں تکمیل دین، تاسیس حکومت الٰہی، وفات، اخلاق وعادات، اعمال وعبادات اور اہلبیت کرام کے سوانح کا مفصل بیان ہے، تیسرے حصہ میں آپکے معجزات وخصائص نبوت پر بحث ہے، اسمیں سب سے پہلے عقلی حیثیت سے معجزات پر متعدد اصولی بحثیں کیگئی ہیں، پھر ان معجزات کی تفصیل ہے جو بروایات صحیحہ ثابت ہیں، اسکے بعد ان معجزات کے متعلق غلط روایات کی تنقید و تفصیل کیگئی ہے، چوتھے حصہ میں ان اسلامی عقائد کی تشریح ہے جو آپکے ذریعہ مسلمانوں کو تعلیم کئے گئے ہیں، کوشش کی گئی ہے کہ اس میں قرآن پاک اور احادیث صحیحہ سے اسلام کے عقائد لکھے جائیں، پانچویں حصہ میں عبادات کی حقیقت، عبادات کی تفصیل و تشریح اور ان کے مصالح وحکم کا بیان ہے اور دوسرے مذاہب کے عبادات سے ان کا مقابلہ وموازنہ ہے، چھٹے حصہ میں حقوق، فضائل، اور آداب کے عنوانوں اور اسکی ذیلی سرخیوں کے تحت اخلاقی تعلیمات کی تفصیل ہے، حجم ۶۱۲ صفحے،

قیمت باختلاف کاغذ حصہ اول تقطیع خورد للعہ، حصہ دوم تقطیع کلاں ۃ، تقطیع خورد ۃ روپیہ، حصہ سوم تقطیع کلاں ۃ، للعہ، تقطیع خورد ۃ، حصہ چہارم تقطیع کلاں ۃ، تقطیع خورد ۃ، حصہ پنجم تقطیع کلاں ۃ، للعہ، تقطیع خورد ۃ روپیہ، حصہ ششم تقطیع کلاں قسم اول ۃ، قسم دوم للعہ،

(منیجر دارالمصنفین - اعظم گڈھ)

کے بھی نمایندہ تھے اور مقصد یہ تھا کہ مصر و ہندوستان کی اسلامی برادریوں میں تعلقات مضبوط کئے جائیں،

ان کی اس تحریک سے بڑا فائدہ یہ پہنچا کہ مصری نوجوان جو غلط قسم کی وطن پروری یا قومیت پرستی کے سیلاب میں بہے جارہے تھے، وہ پلٹے اور اسلام کا سفینۂ نجات ان کو دکھائی دیا، وہ مصری پارلیمنٹ کے ممبر بھی تھے، انھوں نے اور ان کے رفقاء نے مصر کی حکومت پر بار بار زور ڈالا کہ جبتک مصر کا سرکاری مذہب اسلام ہے، احکام اسلامی کے مخالف کوئی قانون اس پارلیمنٹ سے پاس نہیں ہوسکتا، ہندوستان کی طرح یورپ کی برکت سے دوسرے محکوم اسلامی ملکون میں بھی "بدکاری" کو قانونی جواز کی سند مل گئی ہے، مرحوم پہلے شخص اس کے خلاف پوری جد و جہد کی، اور لوگون نے ان کا ساتھ دیا،

آجکل جب مسلمان عام طور سے وطن اور اسلام کے حقوق کے درمیان تطبیق کی کوشش کر رہے ہیں، اور یہ سمجھ رہے ہیں کہ ایک کے حقوق کی پاسداری دوسرے کے حقوق کی ادائی سے دست کشی ہے، مرحوم کی شخصیت خاص طور سے اہمیت رکھتی تھی، اور مصر کے نوجوانوں کے درمیان صحیح رہنمائی کی کفیل تھی، اللہ تعالیٰ اس جوشِ عشق کے مجسمہ کو اپنی مغفرت سے بامراد کرے،

ایران میں دوسری ترقیوں کے ساتھ علمی سرگرمیاں بھی بڑھ رہی ہیں، قدیم عربی و فارسی نسخون کی تحقیق و تلاش اور تصحیح اور تحشیہ کے بعد ان کی اشاعت کا شوق روز افزوں ہے، حال میں علامہ بیرونی کی مشہور کتاب التفہیم فی صناعۃ التنجیم نہایت خوبی سے چھاپی گئی ہے، حکیم نظامی گنجوی کا دیوان مع قصیدہ و غزل اور احوال و سوانح چھپا ہے، کلیم کا دیوان شائع ہوا ہے، رسائل بوعلی سینا، تاریخ بیہق، مصیبت نامۂ شیخ عطار، ذیل جامع التواریخ رشیدی حافظ ابرو، تاریخ عالم آرای عباسی، تاریخ بخارا، رسائل شیخ سہروردی مقتول، تذکرۃ الشعراء نصرآبادی، دیوان حکیم سنائی وغیرہ کتابیں بڑے اہتمام سے چھاپی گئی ہیں،

# شذرات

افسوس ہو کہ مصر کی ایک بہت بڑی ہستی سے دنیا خالی ہوگئی، عبدالحمید سعید بے مصر کے اُن جوانمردوں میں تھے جو مصر چھوڑ کر یورپ میں رہ پڑے تھے، اور یہ عہد کر لیا تھا کہ جب تک مصر آزاد نہ ہوگا وہ مصر کی زمین میں قدم نہیں رکھیں گے، مصر اور انگلستان کے گذشتہ معاہدہ کے بعد وہ مصر واپس آئے تھے، میری ان کی ملاقات سنہ ۱۹۲۰ء میں وفد خلافت کے دوسرے ارکان کے ساتھ اٹلی کے پایہ تخت روما میں ہوئی تھی، وہ اپنے قد وقامت اور ڈیل ڈول کے لحاظ سے شوکت علی مرحوم سے ملتے جلتے تھے، اور انہی کی طرح قومی و مذہبی جوش و خروش سے بھرے ہوئے تھے، ایک بہت موٹا ڈنڈا جس کی موٹھ میں اہرام مصری کی شکل بنی ہوئی تھی اپنے ہاتھ مین رکھتے تھے، انھون نے اسوقت تک شادی نہیں کی تھی، کہتے تھے کہ غلامون کی تعداد بڑھانے سے فائدہ کیا

---

وہ پہلے بالکل وطن پرور یا نیشنلسٹ تھے، مگر مصر آنے کے بعد ان کے حالات میں ایک نیا تغیر ہوا، انھوں نے عالمگیر اسلامی برادری (پین اسلامزم) کی تحریک مصر کے نوجوانوں میں شروع کی، انجمن شبان المسلمین کی بنیاد ڈالی، اس کی شاخین مصر کے اطراف میں پھیلائین، اور اس کی کوشش کی کہ دنیاے اسلام کے دوسرے حصوں میں اس کی شاخین قائم ہوں، چنانچہ بمبئی مین اس کی ایک شاخ قائم ہے، چندسال ہوئے کہ انھوں نے اپنی محبت سے مصر کی شبان المسلین کا ممبر خاکسار کو بھی بنایا، جامع ازہر کی طرف سے جو وفد ہندوستان آیا تھا، اس کے ایک رکن انجمن شبان المسلمین

# مقالات

## فہمِ قرآن کے اصول و شرائط

از

شاہ معین الدین احمد ندوی

(۳)

بعض غلط فہیون کا ازالہ | تفسیر کے اصول و شرائط کی تفصیل کے بعد اُن غلط فہمیوں کا ازالہ کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے، جو بعض جاعتوں میں دانستہ یا نادانستہ پھیل رہی ہیں، اور جن سے ناواقف مسلمان دھوکا کھا سکتے ہیں، وہ یہ کہ

"عربی لغات کے الفاظ سماعی ہیں، اور اس کے جامعین عجمی تھے، لغات کی ترتیب چوتھی صدی ہجری سے شروع ہوئی، اور اس وقت تفسیر و فقہ میں لغات کے جو معنی رائج ہو چکے تھے، وہی عجمی جامعین نے اپنے لغات میں جمع کر دئے، اصول و قواعد لسانی کی ترتیب بھی نزولِ قرآن کے بعد ہوئی، جس کا بڑا حصہ ائمۂ فن نے خود قرآن سے استنباط کیا ہے، جو سراسر ظنی اور قیاسی ہے، اسلئے فہم قرآن کے لئوازم میں سے ایک چیز بھی معتبر نہیں"۔

ان میں سے ایک واقعہ بھی صحیح نہیں ہے، لیکن جس سیقہ سے اس کو پیش کیا جاتا ہے اس سے ناواقف لوگوں کو دھوکا ہو سکتا ہے، اسلئے اس پر کسی قدر تفصیل سے بحث کی ضرورت ہے،

اس سلسلہ میں یہ بات بھی مسرت کے قابل ہے کہ جدید تالیفات میں سنجیدہ خالص اسلامی مذہبی لٹریچر کی تعداد بھی کم نہیں، زندگانی محمد صلعم (ڈاکٹر محمد حسین ہیکل مصری کی عربی کتاب کا ترجمہ) کردار و گفتار محمد صلعم (انگریزی سے ترجمہ) تاریخ حیات پیغمبر صلعم (کارلائل کے باب کا ترجمہ) عظمت محمد صلعم (عربی سے ترجمہ) وحی محمدی (سید رشید رضا کی کتاب کا ترجمہ) کلمات محمد صلعم (تالیف فارسی محمد جواد مشکور) زندگانی حضرت علی بن ابی طالب (ترجمہ) اسرار حج تالیف ابراہیم رمضانی، تجوید القرآن تالیف محمد بن علی بن محمد حسینی، تاریخ القرآن مجتہد زنجانی، غزالی نامہ (سوانح و افکار امام غزالی) وغیرہ کتابیں بھی شائع ہوئی ہیں، جن سے ایرانی نوجوان اہل قلم کی ذہنی سمت رفتار کا پتہ چلتا ہے،

---

مولنا شبلی مرحوم کو اپنی زندگی میں شاید اپنی کتاب شعر العجم کی اس مقبولیت کا خیال بھی نہ آیا ہوگا کہ ایک طرف وہ پروفیسر براؤن کی تاریخ ادبیات ایران کا آخری ماخذ بنیگی، اور دوسری طرف خود وہ ملک جس کی ادبی تاریخ اس میں لکھی گئی ہے، اسکی اتنی قدر کریگا کہ اُسکو اپنی زبان میں منتقل کرنے کا اہتمام کریگا، شعر العجم کی پانچویں جلد جو ان کی تحقیقات کا خلاصہ ہے فارسی میں ترجمہ ہو کر تہران میں چھاپی گئی ہے، آقائی محمد تقی فخر داعی گیلانی نے اس کا ترجمہ کیا ہے،

---

"فتنۂ نگار" کی تردید و تجہیل میں متعدد مراسلے موصول ہوئے ہیں، لیکن انکی اشاعت سے اس لئے پرہیز کیا گیا کہ ان میں یہ سمجھا گیا کہ اس فتنہ کا سررشتہ کلامی بحثیں ہیں، حالانکہ اُسکا منشا عیسائیوں اور آریوں کے اعتراضات کا سرقہ محض ہے، افسوس کہ کفر میں بھی اجتہاد نہیں، سید عبد الرحمان صاحب ایم اے رانچی سے لکھتے ہیں کہ مدیر نگار کے سرقات کی بڑی فہرست ان کے پاس موجود ہے، جس کو وہ شاید کسی وقت بھیجینگے،

لغاتِ عرب کی تدوین نزولِ قرآن کے کتنے ہی بعد ہوئی ہو، اور اس کے جامعین خواہ عرب ہوں یا عجمی اس سے لغات کے استناد پر اثر نہیں پڑتا،

یہ بھی مغالطہ ہے کہ چوتھی صدی میں فقہ اور تفسیر میں لغات کے جو معنی رائج ہو چکے تھے، وہی عجمیوں نے اپنی کتابوں میں لکھ لئے، تفسیر میں لغاتِ قرآن کے کوئی ایسے معنی نہیں ہیں، جن کی سند کلامِ عرب میں موجود نہ ہو، اور اگر کوئی ایسا لفظ نکل آئے، تو معترضین سے پہلے ہم اسے رد کرتے ہیں، باقی رہی فقہ تو فقہ میں دو قسم کے لغات ہیں، ایک اظہارِ خیال کے لئے عام الفاظ یہ کلامِ عرب کے مطابق ہیں، دوسرے مصطلحات، مصطلحات بعد کی بنائی ہوئی ہیں، اس میں بیشک کچھ مصطلح
جن کے موجودہ معنی قدیم کلامِ عرب میں نہ مل سکینگے لیکن اس قسم کی اصطلاحات فقہ اور عربی
نہیں ہیں، بلکہ ہر زبان میں بعد کے پیدا شدہ علوم میں مخصوص مطالب کے ادا کرنے
ہیں، عربی میں کلام، فلسفہ، منطق اور تمام نئے پیدا شدہ علوم کی اصطلاحیں وضعی ہیں، ان کو خواہ مخواہ قرآن کے لغات کے تذکرہ میں گھسیٹنا صحیح نہیں ہے، اس قبیل کی قرآنی اصطلاحوں کی تشریح خود شارع نے کر دی ہے،

سوال یہاں قرآن کے لغات کا ہے، اور اس کے معنی وہی تھے، جو عرب جاہلی میں رائج تھے، اور جن کی سندیں کلامِ عرب میں موجود ہیں، یہی معنی رسول اللہ صلعم نے بتائے، صحابہ نے محفوظ کئے اور نسلاً بعد نسلٍ ایک نے دوسرے کو پہونچایا، جب کسی لغت کے معنی کی تعیین میں کوئی اختلاف ہوتا تھا تو کلامِ عرب سے رفع کیا جاتا تھا، جس کی مثالیں اوپر دی جا چکی ہیں، اور کتابوں میں موجود ہیں، ہر زمانہ میں خصوصاً صدرِ اول میں قرآن کے لغات کا حل کلامِ عرب ہی سے کیا جاتا تھا، اس کا مدار لغات کی جمع و ترتیب پر تھا ہی نہیں، آج ہم اپنے قصورِ نظر اور سہولت کے خیال سے صراح اور قاموس سے قرآن کے معنی متعین کرتے ہیں، ورنہ ہر زمانہ کے علمائے اسلام کلامِ عرب اور تفسیر رسول سے کرتے

یہ مقدمہ صحیح نہیں ہے، کہ لغات کی علمی جمع و ترتیب اور اصول و قواعد لسانی کے علمی انضباط میں تاخیر زمانی سے اس زبان کے پرانے لٹریچر کے سمجھنے کیلئے وہ غیر معتبر ہو جاتے ہیں،

دنیا کی کسی زبان کے علمی دور سے پہلے نہ اس کے لغات کتابی شکل میں مرتب ہوئے ہیں، اور نہ اصول و قواعد منضبط ہوئے ہیں، اُس دور میں لغات کا خزانہ اہل زبان کا سینہ، اور اسکی سند ان کی زبان اور ان کا کلام ہوتا ہے، اسی طرح زبان کے قواعد کی پابندی کا ان میں فطری ملکہ ہوتا ہے، اور بغیر قواعد کو سیکھے اور پڑھے ہوئے وہ صحیح بولتے ہیں، آج کتنے اچھے خاصے پڑھے لکھے لوگ اردو کے قواعد سے واقف ہیں؟ لیکن ان میں سے کوئی بھی لکھنے پڑھنے میں غلطی نہیں کرتا، بلکہ زبان کے مرکزوں کے جاہل بھی غلطی نہیں کرتے، لغات اور زبان کی علمی جمع و ترتیب اور تدوین ہمیشہ علمی دور میں ہوتی ہے،

یہی حال عربی زبان کا ہے، اوس کے لغات اور قواعد زبان بھی بعد میں مرتب و مدون ہوئے لیکن عہد جاہلی سے لیکر بنی عباس کے زمانہ تک یعنی جب سے عربی زبان کا علمی اور تصنیفی دور شروع ہوا ہر زمانہ میں خالص عرب علماے لغت موجود تھے، جن کی زبان سند مانی جاتی تھی، اور عہد جاہلی کا کلام موجود تھا، جو سند کا کام دیتا تھا،

اس دور کے علوم و فنون کا خواہ وہ کسی درجہ کے ہوں، اور کسی قوم کے ہوں، دار و مدار حفظ پر ہوتا ہے، اس عہد کی کتاب اس دور کے علماء کا سینہ ہوتا ہے، خصوصاً عرب اپنی قوت حافظہ اور اپنی زبان اور روایات کے تحفظ میں ساری دنیا میں ممتاز تھے، وہ اپنے گھوڑوں اور اونٹوں تک کے نسب نامے محفوظ رکھتے تھے، ہر زمانہ میں دوچار نہیں سیکڑوں انساب عرب، ایام عرب، اخبار عرب، اشعار عرب اور لغات عرب کے حافظ موجود تھے، اور یہ قومی سرمایہ نسلاً بعد نسل محفوظ چلاآتا تھا، جو کاغذی تحریروں سے زیادہ مستند اور محفوظ تھا، اور یہی بعد کی کتابوں میں مدون ہوا، اس لئے

کتاب الخیل، کتاب خلق الانسان،

۸۔ **ابو ثروان عکلی،** فصیح و بلیغ اعرابی اور عالم لغت تھا، بادیہ میں تعلیم دیتا تھا، تصانیف کتاب خلق الانسان، کتاب معانی الشعر،

۹۔ **علی بن مبارک لحیانی،** ممتاز عالم لغت تھا، ابن سلام صاحب طبقات الشعراء اس کے شاگرد تھے، تصنیف کتاب النوادر،

۱۰۔ **ابو ہیثل** حسین والی خراسان کے دربار سے وابستہ تھا، تصانیف کتاب التشابہ، کتاب الابیات السائرہ،

یہ صرف چند نام بطور مثال لکھ دیئے گئے، ورنہ ابن ندیم نے بہت سے علماے لغت کا ذکر کیا ہے، (دیکھو ابن ندیم ص۶۹ تا ص۷۲)

اموی اور عباسی دور کے بہت سے ائمۂ لغت عرب تھے، بعض کے نام درج یہ ہیں :۔

۱۱۔ **قتادہ بن دعامہ سدوسی،** مشہور صاحب علم تابعی اور لغت کے نامور علما میں تھے، ان کے والد بدوی تھے، یہ بھی بادیہ میں پیدا ہوئے، لغت، اشعار عرب، انساب عرب اور قرآن حدیث و فقہ علوم کے جامع تھے، بنی امیہ اشعار انساب اور اخبار عرب کی تحقیقات میں انہی کی طرف رجوع کرتے تھے، (معجم الادبا جلد ۶ ص۲۰۲)

۱۲۔ **زبان بن علاء المعروف بابی عمرو بن العلاء،** نسلاً عرب اور مشہور امام لغت خلیل بن احمد بصری کے استاد تھے، اپنے زمانہ میں عربی کے امام فن تھے، کان اعلم الناس بالعربیۃ والقرآن وایام العرب والشعر، یونس بن حبیب کا بیان ہے کہ اگر کوئی شخص اس قابل ہو سکتا ہے، کہ ہر چیز میں اس کا قول سند مانا جائے، تو عمرو بن العلا ہیں، ابو عبیدہ کا

تھے، موجودہ دور میں مولانا حمید الدین رحمۃ اللہ علیہ کا طریقہ یہی تھا،

یہ بھی صحیح نہیں ہے، کہ لغات کے جامعین تمامتر عجمی تھے، اور اسکی ترتیب چوتھی صدی ہجری سے شروع ہوئی، جامعین لغت مین عرب بھی تھے اور عجمی بھی، پھر عرب بلکہ خالص بدوی علماے لغت ہر دور میں موجود تھے، ان میں سے بہتیرے صاحب تصنیف بھی تھے، اور خاص "مشکلات قرآن" پر بھی ان کی تصانیف تھیں، یہ اور بات ہے، کہ وہ زمانہ کے ہاتھوں ضائع ہوگئیں، اور ہم تک نہ پہونچین لیکن ان کے مندرجہ لغات بعد کی کتابوں میں شامل ہوگئے، ابن ندیم نے ہر دور کے بدوی علماے لغت کے مختصر حالات لکھے ہین، ان میں سے بعض یہ ہین :-

۱- **ابو مالک عمرو بن کرکرہ** اعرابی بدوی لغات عرب کا حافظ تھا، بادیہ مین تعلیم دیتا تھا، کتاب الخیل اور کتاب خلق الانسان اسکی تصانیف تھیں،

۲- **ابو عرار،** اعرابی بدوی اپنے زمانہ کے فصحاء میں تھا، اور لغت کے علم مین ابو مالک کے قریب قریب تھا،

۳- **ابو زیاد کلابی،** اعرابی بدوی عالم لغت تھا، کتاب النوادر، کتاب الفرق، کتاب الابل، کتاب خلق الانسان اس کی تصانیف تھین،

۴- **ابو الجاموس ثور بن یزید،** اعرابی بڑا عالم لغت اور ادیب و انشا پرداز تھا، مشہور ادیب و انشا پرداز ابن مقفع اس کا شاگرد تھا،

۵- **ابو عدنان،** شاعر اور عالم لغت تھا، تصانیف کتاب النحویین، کتاب غریب الحدیث،

۶- **ابو شبل عقیلی،** فصیح اعرابی تھا، لغت میں کتاب النوادر تصنیف تھی،

۷- **ابو محلم شیبانی،** اعرابی اشعار اور لغات عرب کا بڑا عالم تھا، تصانیف کتاب الانواء

۱۶- **خلیل بن احمد بصری** المتوفی ۱۷۰ھ جامعین لغت مین خلیل بن احمد کا نام سرفہرست ہے، یہ عربی النسل اور لغت کے سب سے قدیم اور سب سے پہلے جامع اور فن عروض کے موجد ہین، (ابن ندیم ص ۶۴ و معجم الادبا، جلد ۱۱) اس زمانہ میں اتنا بڑا عالم لغت کوئی پیدا نہیں ہوا لغت، عروض اور نحو پر بہت سی کتابین لکھین، ابن ندیم نے کتاب النغم، کتاب العروض، کتاب الشواہد، کتاب النقط والشکل، کتاب العین اور کتاب الایقاع کے نام لکھے ہین، (ابن ندیم ص ۶۵) یاقوت مین کتاب الخیل کا اضافہ ہے،

ان تصانیف میں سب سے اہم لغت میں "کتاب العین" تھی، یہ عربی لغت کا دائرۃ المعارف تھی اس میں نحو کے مسائل بھی تھے، افسوس ہے کہ دست برد زمانہ سے یہ اہم کتاب ضائع ہوگئی اس حیثیت سے اس کے مندرجہ لغات کے بعض حصے اب تک محفوظ ہین، کہ اس نے اپنی اپنی کتابون میں اس سے فائدہ اوٹھایا تھا، چنانچہ سیوطی کی مزہر اور سیبویہ اس کے لغات و مسائل ہین،

۱۷- **اصمعی** عبدالملک بن قریب باہلی المعروف بہ اصمعی المتوفی ۲۱۴ھ جید اصناف ادب کے امام تھے، کان احد ائمۃ اللغت والغریب والاخبار والملح والنوادر (طبقات النحاۃ ص ۳۱۳) خطیب لکھتے ہین، کہ "اصمعی لغت کا بحر بیکران تھے، اس مین کوئی ان کا مثل نہ تھا، (تاریخ خطیب جلد ۱۰ ص ۴۱۴) اخفش کا قول تھا کہ شعر کے حفظ مین اصمعی سے بڑا کوئی عالم نہ تھا، سولہ ہزار صرف رجز یاد تھے (ایضاً ص ۴۱۷) ایک مرتبہ اصمعی اور ایک دوسرے عالم لغت ابو عبیدہ، مشہور عباسی وزیر فضل بن ربیع کے دربار میں گئے، اس نے اصمعی سے پوچھا تم نے گھوڑے کے لغات پر کتنی کتابیں لکھی ہین، انھون نے جواب دیا، صرف ایک جلد پھر ابو عبیدہ سے سوال کیا انھون نے کہا پچاس جلدیں، فضل نے اسی وقت ان دونون کی کتابیں اور ایک گھوڑا منگاکر ابو عبیدہ سے کہا کہ گھوڑے کے اعضا پر ہاتھ رکھ رکھکے اپنی کتاب سے ان کے لغات بتاتے جاؤ، انھون نے جواب دیا میں گھوڑون کا طبیب نہیں ہون،

بیان ہے کہ ابو عمرو قرآن، عربی زبان، ایام عرب اور اشعار عرب کے سب سے بڑے عالم تھے، ان کے دفاتر چھت تک بھرے ہوئے تھے، (معجم الادبا جلد ۴ ص ۲۱۷) اور علم و تحقیق کا یہ سارا سرمایہ ان لوگوں سے حاصل کیا تھا جنھوں نے جاہلیت کا زمانہ پایا تھا، اصمعی کا بیان ہے کہ میں دس سال تک ابو عمرو کی صحبت میں رہا، (ابن خلکان ترجمہ ابو عمرو)

۱۳۔ **مورج السدوسی،** ابتدائی عباسی عہد کے امام لغت تھے بادیہ میں نشو و نما پائی، ابو زید انصاری نحوی کے ارشد تلامذہ میں تھے، خلیل بصری کی صحبت سے بھی مستفید ہوئے، خلیل کے اکابر اصحاب میں ان کا شمار ہے، عربی زبان، انساب عرب لغت اور حدیث کے ممتاز عالم تھے، اگرچہ یہ خلیل کے تلامذہ میں تھے، لیکن ان کا پایہ استاد سے بڑھ گیا تھا، "کان الخلیل یحفظ ثلث اللغۃ، وکان مورج یحفظ الثلثین" (معجم الادبا ج ۷ ص ۱۱۳ وابن خلکان جلد ۲ ص ۱۳۰) ابن ندیم نے ان کی تصانیف میں کتاب غریب القرآن، کتاب جماہیر القبائل، اور کتاب القبائل کے نام لکھے ہیں، (ابن ندیم ص ۷۱)

۱۴۔ **نضر بن شمیل تمیمی مازنی،** ائمہ لغت میں تھے، مدتوں بادیہ میں رہکر اعراب سے زبان کی تحقیق کی، یاقوت اور ابن ندیم نے ان کی بہت سی تصانیف کے نام لکھے ہیں، جن میں متعدد زبان اور لغات پر ہیں، ان میں "کتاب الصفات" نہایت اہم تھی، (تفصیل کے لئے دیکھو، ابن ندیم ص ۷۷ و معجم الادبا، جلد ۷ ص ۲۲۲)

۱۵۔ **قاسم بن معن** حضرت عبداللہ بن مسعود کے پرپوتے تھے، عربی زبان، شعر، لغت اور فقہ میں کوفہ کے اکابر علماء میں تھے، ان کے زمانہ میں کوفہ میں ان کا کوئی مقابل نہ تھا، (معجم الادبا جلد ۶ ص ۲۰۱) ابن ندیم نے مختلف موضوعوں پر ان کی پندرہ تصانیف کے نام لکھے ہیں، ان میں متعدد زبان اور لغت پر ہیں، (ابن ندیم ص ۱۰۳)

پوشیدہ نہیں،

موجودہ متداول عربی لغات میں "لسان العرب" کا درجہ امہات کتب کا ہے، اس کے مصنف جمال الدین خزرجی عربی النسل ہیں، غرض ہر دور میں عربی النسل علماے لغت اور اس کے مدونین موجود رہے ہیں،

ابن ندیم، یاقوت، ابن خلکان سیوطی اور خطیب نے دس بیس نہیں سیکڑوں عربی النسل ائمہ اور جامعین لغت اور ان کی تصانیف کے حالات لکھے ہیں، ہم نے صرف چند نام بطور مثال لکھ دیئے ہیں،

غالباً اتنی مثالیں اس دعوی کی صداقت کے لئے کہ "جامعین لغت تمامتر عجمی۔

ان مثالوں کو پیش کرنے کے بعد گذارش ہے کہ تنہا عجمی النسل ہونا بے اعتباری کی د صحیح ہے کہ زبان کی تحقیق میں اہل زبان کے مقابلہ میں محض زبان دان کا درجہ کم ہے، لیکن ہر زبان کے زباندانوں میں بہت سے ایسے محقق ہوتے ہیں جن کا درجہ کسی طرح اہل زبان سے کم نہیں ہوتا اصل شے تلاش تحقیق اور وسعت علم ہے عجمیوں نے عربی زبان کی تحقیق میں عمریں صرف کر دیں اور یک ایک لفظ اور ایک محاورہ کی تلاش و تحقیق میں برسوں صحراے عرب کی خاک چھانی، مدتوں دیہ نشین عربوں میں رہ کر اپنی تحقیق مکمل کی عجمی ائمہ لغت میں شاید ہی کوئی ایسا نکل سکے، جس نے برسوں زبان عربوں کے ساتھ بسر نہ کئے ہوں، پھر جو کچھ بھی لکھا، اسکی سند میں خالص عربوں ہی کا بلکہ عرب لی کا کلام پیش کیا ہے، گویا صرف قلم ان کا تھا، اور زبان خالص عربوں کی، ایسی صورت میں ان کا جہ کسی اہل زبان سے کم نہیں، حیرت کا مقام ہے کہ ہم ہندوستانی بلکہ ہندی نژاد ہو کر تو اجتہاد

---

م نے عرب مدونین لغت پر ایک مقالہ ادارہ معارف اسلامیہ لاہور کے اجلاس دہلی ۱۹۳۸ء میں پیش کیا تھا، جو غالباً ریب اجلاس مذکور کی روداد کے ساتھ شائع ہو جائے گا، اس میں اس موضوع پر تفصیل سے بحث کی گئی ہے،

اس جواب پر فضل نے اصمعی کو حکم دیا، وہ اٹھے اور گھوڑے کے تمام اعضاء کے لغات بتا کر کلام عرب سے ان کے شواہد پیش کئے، (خطیب جلد ۱۰ ص ۴۱۳) اصمعی کی کم و بیش پچاس تصانیف ہیں، جو بیشتر اصناف لغت اور بعض خاص لغات قرآن پر ہیں، (ابن ندیم ص ۸۲) ان میں سے بعض چھپ بھی گئی ہیں،

۱۸- مبرد، ابو العباس محمد بن یزید المعروف بہ مبرد المتوفی ۲۸۵ھ لغت و ادب میں اپنے زمانہ میں یکتا تھے۔ قرآن کے خصوصیت کے ساتھ بڑے عالم تھے، مشہور مفسر تابعی مجاہد کا بیان ہے، کہ میں نے قرآن کے معنی کا ان سے بہتر جاننے والا نہیں دیکھا، لغات میں کثرتِ حفظ کی وجہ سے بعض اوقات لوگوں کو ان کے بیان پر شک ہو جاتا تھا، لیکن امتحان اور تحقیق کے بعد ان کی صداقت کا اعتراف کرنا پڑتا تھا، (معجم الادبا، جلد ۷ ص ۱۳۰ تا ۱۴۴) ہر موضوع پر ان کی بہت سی تصانیف ہیں جن میں ایک بڑا حصہ کتبِ لغت کا ہے، (تفصیل کے لئے دیکھو ابن ندیم ص ۸۸)

۱۹- ابن درید، ابو بکر محمد بن حسن ازدی المعروف با بن درید صاحب جمہرہ، المتوفی ۳۲۱ھ، زبان و لغت کے مشہور امام ہیں، خطیب لکھتے ہیں، وہ اہلِ علم کے سرخیل اور لغات، انساب اور اشعارِ عرب میں سب پر فائق تھے، ان کو عرب کا سارا کلام حفظ تھا، جب ان کے سامنے کسی عرب شاعر کے دیوان کا کوئی حصہ پڑھا جاتا تھا، تو وہ پورا دیوان پڑھ دیتے تھے، (خطیب جلد ۲ ص ۱۹۵) یاقوت کا بیان ہے کہ وہ علماء ادب میں سب سے بڑے عالم و حافظ تھے، ان کے سینہ میں علم اور شعر کا جتنا خزانہ بھرا تھا، اتنا کسی کے سینہ میں نہ تھا، انھوں نے بڑی عمر پائی، کامل ساٹھ برس تک علم کی خدمت میں مشغول رہے، (معجم الادبا، جلد ۶ ص ۴۸۴) جس دن ان کا انتقال ہوا، لوگوں کی زبان پر تھا، کہ آج لغت کا خاتمہ ہو گیا، اصنافِ لغت پر ان کی انیس بیس تصانیف ہیں، ان میں بعض لغاتِ قرآن پر بھی ہیں، (دیکھو ابن ندیم ص ۹۲ و معجم الادبا، جلد ۲ ص ۴۸۹) ان میں جمہرہ سب سے زیادہ مشہور ہے، جو چھپ کر شائع ہو گئی ہے کتبِ لغت میں اس کا جو پایہ ہے، وہ اربابِ علم سے

کے ساتھ گھومتی رہتی ہے، یہ عام بے مائع بار پیما کے اصولوں پر بنی ہے، جو فضا کے تغیرات کو مقیاس پر لکھتا ہے، اور اس سے موسم کی تبدیلی کا پتہ چلتا ہے، اس مشین میں کیمیاوی طور پر ایک چھوٹی سی بند ڈبیہ ہے جس کے ایک طرف لچکدار فلزاتی پردہ ہے، اس پردہ سے ایک نازک سی زنجیر مرکزی اسپرنگ تک جاتی ہے، اور جیسے جیسے فضا میں تغیر ہوتا جاتا ہے، پردہ کی حرکت کی قوت اس ڈبیہ میں جمع ہوتی رہتی ہے، اور اس کو گھڑی کے پرزوں میں منتقل کر دیتی ہے جس سے گھڑی چلتی رہتی ہے،

## گیس کی نئی محفوظ ٹنکی

امریکہ میں ہوائی جہازوں کے گیس خزانہ کی حفاظت کے لئے ربڑ کی ٹنکی بنائی گئی ہے، یہ اتنی مضبوط ہے، کہ اس پر فولاد کی چادر توڑنے والی گولیاں چلائی گئیں، لیکن اس پر اس کا کوئی اثر نہ ہوا، بڑے بڑے سائنس دانوں کے سامنے اسکی نمایش کی گئی، اس ایجاد سے امید ہے کہ آیندہ طیارہ شکن بندوقوں کی گولیوں کا اس ٹنکی پر کوئی اثر نہ ہوگا، اس سے پہلے ہلکی لکڑیوں کی ٹنکیاں بنتی تھیں جنمیں گولی لگنے سے آگ لگ جاتی تھی، اور ہوائی جہاز تباہ ہو جاتا تھا، یہ نئی ٹنکی ایک قسم کے ربر سے بنائی گئی ہے، جس میں سخت سے سخت ضرب سے سوراخ نہیں ہو سکتا، بلکہ گولیاں ٹکرا کر اچٹ جاتی ہیں، مزید حفاظت کیلئے اس پر المونیم اور بعض دوسری دھاتوں کے مرکب کا ایک اور خول چڑھا گیا ہے، اس نئی ایجاد کا امتحان موجودہ جنگ میں لیا جائے گا،

## ناول نگار کا قبرستان

چارلس مورس مارٹن (Charles Morris Martin) ایک مشہور افسانہ نگار ہے، اس کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ اپنے افسانوں میں کرداروں کی جان بہت لیتا ہے، اور ان میں کم

# حشرِ جذبات

از جناب ثاقب کانپوری

اگرچہ جلوہ ترا خوگرِ حجاب نہین    مگر یہ میری نظر ہے جو کامیاب نہین
رہینِ ضبط و سکون میرا اضطراب نہین    کہ یہ اِعہدِ تمنا خیال و خواب نہین
تو اپنے عشق مین اتنا تو جذب پیدا کر    کہ جلوہ خود ہی پکارے کوئی حجاب نہین
رہے گی حسرتِ نظارہ عمر بھر تجھکو    تری نظر کو خود اندازۂ حجاب نہین
امید تجھ سے بھلا کیا ہوا سے فریبِ نمود    مری نگاہ ابھی تک تو کامیاب نہین
نہیں ہے اب مرا دل شکوہ سنجِ مستوری    کہ دیکھتا ہوں جہانتک کوئی حجاب نہین
گزر گئی ہین تری بے نیاز یان حد سے    کہ میرا گریۂ شب تک بھی مستجاب نہین
فریبِ حسن ہے یا ہے سکون ہی مجھکو    میں کہہ رہا ہوں میرے دل کو اضطراب نہین
ادھر بھی کاش ہو تیری نگاہِ لطف نواز    کہ میرے شوق کی دنیا مین انقلاب نہین
رہِ مراد مین جس نے کہ جان تک دیدی    تو اس کو کس لئے کہتا ہے کامیاب نہین

عجیب عشق کی مجبوریان ہین اے ثاقب
وہ سامنے ہین، مگر دیکھنے کی تاب نہین

---

# ادبیات

## داغِ جگر

از

جناب جگر مراد آبادی،

یہی حسن و عشق کا راز ہے، کوئی راز اسکے سوا نہین
کہ خدا نہین تو خودی نہین، جو خودی نہین تو خدا نہین

جو ستم تون مین خلش نہین، جو اذیتون مین مزا نہین
ترے حسن کا بھی قصور ہے، مرے عشق ہی کی خطا نہین

مرے جذبِ عشق پہ تہمتین، مجھے بے بسی کا گلہ نہین
ترے جبرِ حسن کی خیر ہو، مرے اختیار مین کیا نہین

مرا ذوق بھی مرا شوق بھی ہے بلند سطحِ عوام سے
ترا ہجر بھی ترا وصل بھی مرے دردِ دل کی دوا نہین

جسے مین بھی خود نہ بتا سکون مرا رازِ دل ہے وہ رازِ دل
جسے غیرِ دوست سمجھ سکے مرے ساز مین وہ صدا نہین

یہ طریقِ جدہ ہے خوب تر، مگر اے واعظِ بے خبر
اسے ساز گار ہو زہد کیا جسے معصیت بھی روا نہین

وہی ربطِ عشق و جمال ہے، ترا اور کچھ جو خیال ہے
یہ سمجھ تجھی مین ہے کچھ کمی، یہ نہ کہہ کہ جنسِ وفا نہین

وہی بزم ہے، وہی اہلِ بزم مگر آج ہے وہ احال کیا
یہ گمان ہے کہ حقیقۃً کوئی اور تیرے سوا نہین

مرے درد مین یہ خلش کہان، مرے سوز مین یہ تپش کہان
کسی اور ہی کی پکار ہے، مری زندگی کی صدا نہین

وہ ہزار دشمنِ جان سہی، مجھے پھر بھی غیر عزیز ہے
جسے خاکِ پا تری چھو گئی وہ برا بھی ہو تو برا نہین

مرے شعر مین بھی نزاکتین، مری نظم مین بھی لطافتین
مری فکر مین کہین اے جگر ادبِ لطیف کی جا نہین

شروع مین ۱۹۰ صفحون کا مقدمہ ہے، جس میں پہلے مصنف اور اس کی اس تصنیف کا پورا حال ہے، اور پھر اس نسخۂ خاص کی کیفیت کا بیان اور اس کے پڑھنے کے مشکلات اور اس کے اغلاط اور تحریفات کے نمونے ہین جسکو مصحح نے دوسرے نسخون، مصنف کی دوسری کتابون اور علم ہیئت کی دوسری تصنیفات کی مطابقت سے حل کیا ہے، اس کے بعد ان ۲۰ کتابون اور رسالون کی فہرست دی ہے جن مین اکثر قدیم و نایاب ہین، جن سے مصحح نے اپنے اس کام میں مدد لی ہے،

بعد ازین ان فارسی الفاظ و اصطلاحات کا ایک فرہنگ ہے، جو کتاب مین استعمال ہوگئے ہین، اور جو اب عام طور سے سمجھے نہیں جا سکتے، اسی کے ساتھ ان ہندی و سنسکرت الفاظ کا مختصر فرہنگ ہے، جو بیرونی کی اس کتاب مین آئے ہین،

اب اصل کتاب آتی ہے، کتاب کا اصل مقصد تو علم نجوم کے احکام کا بیان ہے، مگر اس کے سمجھنے کے لئے ریاضی و ہیئت کے بہت سے مسائل کی تمہید ہے، اس لئے مصنف نے مقدمہ میں تصریح کی ہے، کہ اسکی یہ کتاب چار حصّوں میں ہے، پہلا ہندسہ مین، دوسرا حساب مین، تیسرا صورتِ عالم میں، اور چوتھا احکام نجوم مین ہندسہ اور حساب کے حصّے تو مختصر ہین، لیکن صورتِ عالم یعنی آسمان و زمین کے حالاتِ طبعی، اور دوسرے فلکی اشکال کی توضیح کا حصّہ اچھا خاصہ بڑا ہے، اور آخری بحث پر کتاب کا خاتمہ ہے،

حکماے اسلام مین بیرونی وہ شخص ہے، جس نے کبھی مسائل میں اگلوں کی تحقیقات کی مقلدانہ پیروی نہیں کی ہے، بلکہ ہمیشہ اپنی ذاتی تحقیق سے کام لیا ہے، اسی لئے علوم و فنون کی تاریخ مین اس کا خاص پایہ ہے،

عام طور سے قدیم طب اور فلسفہ کی کتابون میں یہ لکھا ہے، کہ زمین کا معتدل ترین حصّہ وہ ہے، جو خطِ استوا کے مقابل واقع ہے۔ طب میں اس مسئلہ نے یون دخل پایا، کہ چونکہ یہ معتدل

# باب التقریظ والانتقاد

## کتاب التفہیم ابی ریحان بیرونی

یہ مشہور حکیم ابوریحان بیرونی کی اہم تصنیف ہے، جس کو اس نے ۴۲۰ھ میں ایک علم دوست خاتون ریحانہ بنت حسین خوارزمی کی درخواست پر تالیف کیا تھا، اس کتاب کے دو نسخے ہیں، ایک عربی اور فارسی ہیں، یہ دونوں نسخے کئی دفعہ کتبخانوں میں نظر سے گذرے اور کبھی خیال بھی نہیں ہوسکتا تھا، یورپ کے سوا اس زمانہ میں کوئی اور تکلیف کرکے اور مصارف برداشت کرکے ان کو طبع کرنے کی جرأت کرے گا، لیکن خدا کا شکر ہے، کہ اب خود اسلامی ملکوں میں ایسے باہمت اہلِ علم پیدا ہوگئے ہیں، اس قسم کے علمی کاموں سے دلچسپی لینے لگے ہیں،

مصر و شام اور ہندوستان میں تو مدت سے علمی کتابوں کی اشاعت کا کام انجام پارہا ہے، مگر اب ایران نے بھی اپنی پوری عظمت کے مطابق انقلابِ حال کے بعد ادھر توجہ کی ہے، اور ہر سال متعدد قدیم تصنیفات کی اشاعت کا فخر حاصل کر رہا ہے، پیش نظر کتاب التفہیم لاوائل صناعۃ التنجیم اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے، آقائی جلال ہمائی نے بڑی محنت کد و کاوش اور تحقیق و تنقید کے ساتھ اس کتاب کے قدیم فارسی نسخہ کو صحیح کرکے چھپوایا ہے، اور سارے اہلِ علم کے شکریہ کے مستحق ہوئے ہیں،

مصحح کی محنتوں، کاوشوں، اور تحقیق کی مثالوں کو دیکھکر یہ بات بلامبالغہ کہی جاسکتی ہے کہ اگر یورپ کا کوئی عالم بھی اسکی تصحیح و اشاعت کا فرض انجام دیتا، تو اس سے زیادہ نہیں کرسکتا

# مطبوعات جدیدہ

**تفسیر سورہ عبس** مولانا حمید الدین فراہی رحمۃ اللہ علیہ ترجمہ مولانا امین احسن صاحب اصلاحی تقطیع چھوٹی ضخامت ۵ ، صفحے ، کاغذ کتابت وطباعت بہتر قیمت :- ۶ر پتہ :-
مکتبہ حمیدیہ سرائے میر ضلع اعظم گڈھ ،

ترجمان القرآن مولانا حمید الدین رحمۃ اللہ علیہ کی کوئی تفسیر ندرت خیال سے خالی نہیں ہوتی سورہ عبس کی شان نزول کے متعلق روایتوں میں باختلاف الفاظ یہ واقعہ ملتا ہے، کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلعم بعض سرداران قریش کے ساتھ تبلیغ اسلام کی گفتگو میں مشغول تھے، کہ ایک غریب اور نابینا صحابی حضرت ابن ام مکتوم آگئے، اور آپ سے تعلیم کی درخواست کی، یا کوئی اور بات کہی، آنحضرت صلعم کو انکا یہ بے محل آنا ناگوار ہوا، اور آپ نے ان سے اعراض فرمایا، اس پر یہ تنبیہ نازل ہوئی اس روایت کو بجنسہ صحیح مان لینے سے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اخلاق نبوی پر یہ حرف آتا ہے کہ آپ نے سرداران قریش کے مقابلہ میں ایک طالب حق غریب اور نابینا صحابی کو ناقابل التفات تصور فرمایا لیکن درحقیقت ایسا نہیں ہے، مفسر رحمۃ اللہ علیہ نے اسکی تفسیر میں اسی حقیقی پہلو کو پیش نظر رکھا ہے اور اسکو ایسے دلنشین طرز سے ادا کیا ہے جس سے روایتوں کا بھی انکار نہیں ہوتا، اور اسکی ظاہری برائی بھی باقی نہیں رہتی ان کے نزدیک یہ سورہ منذرات میں یعنی ان سورتوں میں ہے، جو کفار و منافقین کی تہدید و سرزنش کے لئے نازل ہوئی ہیں اور اس کا پیرایہ یہ اختیار کیا گیا ہے کہ انھیں براہ راست

حصہ ہو، اس لئے یہاں کے رہنے والوں کا مزاج انسانی بھی معتدل ترین ہوگا، مگر یہ تمامتر افسانہ ہو؟ ظاہر ہو کہ یہ خطِ استوا افریقیہ کے سیاہستان سے گذرتا ہے، اوس کو اعتدالِ طبع سے کیا سروکار ہو سکتا ہے، علامہ بیرونی اسی کو لکھتے ہین،

"فاما بعضے مردمان گمانے برند برو کہ طبیعت و مزاج او معتدل است ان خط ست و گوی برخلاف این گمانے آنست کہ ہمی بینی از سوختگی مردمانش و آنکہ بایشان نزدیک است ہم بلون وہم بموے و ہم بخلقت ناہموار و ہم بخرد کوتاہ، و کسے تواند بودن، اعتدال بجائے کہ آفتاب مغز سر مردمانش را از زبر ہمی جوشاند تا چون از سمت الراس میل کند بدان دو وقت کہ ما آنرا تابستان و زمستان خوانیم پختگی خشکی، یابند و بیابانید، (ص ۱۶۱)

کتاب ۵۰۵ صفحون پر تمام ہوئی ہو اس کے بعد مصحح نے بڑی دقتِ نظر سے متعدد فہرستین لگائی ہین، پہلی فہرست اشخاص کے نامون کی ہے، اور جہان جہان وہ نام آئے ہین، ان کے صفحون کا حوالہ ہے، اسی طرح کی دوسری شہرون اور قصبیون کی ہے، تیسری کتابون کے نامونکی ہے، چوتھی مضامین کتاب کی فہرست ہے، آخر مین نسخون کے اختلافات کی فہرست ہو، سب سے آخر میں غلط نامہ ہے جس کے داغ سے افسوس ہو کہ کم کتابین خالی رہتی ہین،

متن کتاب کے نیچے مصحح نے مسائل اشخاص، اعلام، اور دوسرے ضروری امور پر کثرت سے حاشیے لکھے ہین، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مصحح ان علوم میں کامل دستگاہ رکھتے ہین، اور اپنے فرض کو بڑی محنت اور خوبی سے انجام دیا ہے،

کتاب چاپ خانہ مجلس طہران مین طبع ہوئی ہے، اور کتاب خانہ دانش کلکتہ سے مل سکتی ہے

"س"

نیو مارکٹ بنگلور سٹی،

ہندوستان کی تاریخ مین جنوبی ہند کی اہمیت کچھ کم نہین، شمال سے ہندو حکومتون کے خاتمہ کے بعد جنوبی ہندوستان ہی ہندو تہذیب و تمدن کا محافظ تھا، لیکن اس کا تعلق شمالی ہند کی مرکزی حکومتون سے بہت کم رہا ہے، اسلئے اردو اور فارسی میں اسکی کوئی مستقل تاریخ نہین لکھی گئی، سیاحون کے بیانات اور بعض فارسی تاریخون مین ضمناً کچھ حالات مل جاتے ہین، اس لئے اردو مین اس کی مستقل تاریخ کی ضرورت تھی، محمود خان صاحب مولف "سلطنت خداداد" شکریہ کے مستحق ہین، کہ انھون نے بڑی محنت و تلاش سے اردو مین جنوبی ہند کی یہ ضخیم تاریخ مرتب کر دی، اس مین عہد قدیم سے لیکر انگریزون کے قبضہ تک پوری تاریخ ہے، قدیم دور کی تاریخ بڑی حد تک تاریکی مین ہے، اسلئے اس دور مین صرف ڈریویڈین اور جنوب کے قدیم آرین کی تہذیب و معاشرت ان کے حکمران خاندانون، طرز حکومت، جنوبی ہند کی زبانون، اور اس سے مسلمانون کے قدیم تعلق کا مختصر ذکر ہے، اس کا تاریخی دور مسلمانون کے حملہ کے زمانہ سے شروع ہوتا ہے چنانچہ اس کے پہلے دور مین سلطان علاء الدین خلجی کے ابتدائی حملون سے لیکر جنوبی ہند کی تسخیر اور حکومت دہلی سے اس کے الحاق، پھر علاء الدین کے زمانہ کے سیاسی انقلابات محمد تغلق کے دوبارہ قبضہ، پھر اسکے امراء کے اختلاف، خود غرضی، اور ہندوئنکے اتحاد سے جنوبی ہند سے اس خاندان کی حکومت کے خاتمہ کے مفصل حالات ہین، دوسرے دور مین دکن مین اسلامی حکومتون کے قیام جنوبی ہند سے اُن کے تعلق، ریاست وجیانگر اور دوسری ہندو ریاستون سے ان کی لڑائیون کی تفصیل ہے، تیسرے دور مین دکن پر مغل سلطنت کے حملون، مرہٹون سے جنگ اور اورنگ زیب کی فتوحات، اور جنوبی ہند پر اس کے قبضہ کی تاریخ، پھر اس کے جانشینون کی نااہلی سے جنوبی ہند مین مسلمان امراء کی آزاد ریاستون کے قیام پھر ان کے خاتمہ کی پوری تفصیل ہے، اس عام تاریخ کے بعد آخر مین چند ضمیمے ہین، اس مین جنوبی ہند کی ہندو مسلمان

وعید کے بجائے رسول اللہ صلعم کو ایسے لوگوں کے پیچھے وقت ضائع کرنے سے روکا گیا ہے، جو تمرد و سرکشی کی وجہ سے حق کی آواز کو سننا نہیں چاہتے، اور ان کے بجائے طالبین حق پر توجہ صرف کرنے کی ہدایت فرمائی گئی ہے، اس پہلو کی وضاحت کے بعد یہ صاف ہو جاتا ہے کہ آنحضرت صلعم کو ابن ام مکتومؓ کا آنا اس لئے ناگوار نہیں ہوا تھا، کہ آپ سرداران قریش کے مقابلہ میں ان کو ناقابل توجہ تصور فرماتے تھے، بلکہ اسلئے ناپسند ہوا کہ غریب اور خستہ حال مسلمانوں کو دیکھ کر صنادید قریش کی خودی اور سرکشی اور بڑھتی تھی، اس لئے آپ کو یہ خطرہ تھا، کہ ابن ام مکتومؓ کو دیکھ کر ان کے پندار کو ٹھیس نہ لگے، اور وہ یہ نہ کہیں کہ ہم اسپر ادنیٰ درجہ کے لوگوں کی سطح پر نہیں اتر سکتے، دوسرا خطرہ یہ تھا کہ یہ متکبر ابن ام مکتومؓ کی ظاہری حالت کو دیکھ کر ان کے ساتھ کوئی توہین آمیز برتاؤ نہ کریں، ان اسباب کی بنا پر آنحضرت صلعم نے ان کا آنا ناپسند فرمایا،

پھر عتاب کا ظاہری رُخ گو آنحضرت صلعم کی جانب ہے لیکن اسکے اصل مخاطب درحقیقت کفار و منافقین ہیں، جو ایک بلیغ طریقہ ادا ہے : اسی پہلو سے پوری سورہ کی دلنشین تفسیر ہے، سورہ کے مضمون کا انذار سے تعلق پھر اس کے تمام اجزار کا ایک دوسرے سے ربط و علاقہ بتایا گیا ہے، مؤلف کے دوسرے تفسیری رسالوں کی طرح یہ رسالہ بھی شاخ در شاخ گوناگون مباحث، تحقیق و تنقید آیات قرآنی سے استدلال، دلنشین عقلی دلائل اور وجدانی لطائف و نکات وغیرہ مؤلف کی تمام تفسیری خصوصیات کا حامل ہے، ترجمہ بہت سلیس ہے، ص ۱۹ میں جو خیالات نقل کئے گئے ہیں، وہ اگرچہ کفار کے ہیں، لیکن سوے ادب کے خیال سے انھیں دوسرے الفاظ میں ادا کیا جا سکتا تھا، حسن نیت سے اتنا تغیر کر دینا ترجمہ کی دیانت کے خلاف بھی نہ ہوتا،

**تاریخ جنوبی ہند** مؤلفہ جناب محمود خان صاحب تقطیع بڑی ضخامت ۲۰۴ صفحے، کاغذ، کتابت و طباعت بہتر، قیمت سے ر، پتہ :- مولوی محمد اسحاق مالک مسلم بک ڈپو

ڈرامے کا خلاصہ یہ ہے کہ نشا ایک ممتاز اور کامیاب وکیل کی تعلیم یافتہ لڑکی ہے، اس کا باپ لڑکی کی سوتیلی ماں کے بھڑکانے سے محض دولت کی طمع میں نشا کی مرضی کے خلاف اسکی شادی ایک بوڑھے اور شرابی سیٹھ سے کر دیتا ہے، سیٹھ صاحب شادی کے تھوڑے ہی دنوں کے بعد چل بستے ہیں، اور نشا عین نوجوانی کے عالم میں بیوہ ہو جاتی ہے، کچھ دنوں تک وہ سلامتی کے ساتھ زندگی بسر کرتی ہے، پھر ایک نوجوان عزیز ہرنش چندر کے فریب میں آکر اپنی زندگی برباد کر دیتی ہے، ہرنش اس سے بدعہدی کرکے اسکی لاعلمی میں اس کے بجائے ایک دولت مند لڑکی سے شادی کر لیتا ہے، اور اپنی بداعمالی کے نتیجہ کو چھپانے کے لئے نشا کو ٹھکرا دیتا ہے، یہاں اس پر اصل حقیقت منکشف ہوتی ہے، اور وہ مایوسی کے عالم میں مع اپنی نوزائیدہ بچی کے دریا میں پھاند پڑتی ہے، ہرنش اس کی جانب سے مطمئن ہونے کے بعد رنگ رلیوں میں مصروف ہو جاتا ہے، لیکن بدقسمتی سے نشا کسی طرح دریا سے نکل آتی ہے، لیکن اب سوسائٹی اُسے قبول نہیں کرسکتی اس لئے وہ بازاری عورت کا لباس اختیار کرتی ہے، اور اس لباس میں وہ ہرنش سے انتقام لینے کی کوشش کرتی ہے، اس میں اُسے ناکامی ہوتی ہے، اور وہ پاکبازی کی زندگی بسر کرنے کے لئے ایک اسکول کی معلم بن جاتی ہے، لیکن اسکی گذشتہ زندگی کا داغ ساتھ ساتھ ہے، اسلئے تھوڑے ہی دنوں کے بعد وہ اسکول سے الگ کر دیجاتی ہے، اور اسکی پروردہ لڑکی کا شوہر بھی اسے اپنے یہاں ٹھہرانے کا روادار نہیں ہوتا، اس لئے نشا قومی تحریک میں شریک ہوجاتی ہے، لیکن سوسائٹی اسے یہاں بھی نہیں ٹکنے دیتی، اور وہ غریبوں کی جھونپڑیوں میں پناہ لینے پر مجبور ہو جاتی ہے، اور ان کے لڑکوں کی تعلیم و تربیت پر بسر اوقات کرتے ہوئے نہایت بیکسی کے عالم میں جان دیتی ہے، اس کے برعکس اصل مجرم ہرنش سے سوسائٹی کوئی مواخذہ نہیں کرتی اپنی پرفریب اور شرمناک زندگی کے باوجود محض اپنی دولت کی قوت پر سوسائٹی میں دیانت

ریاستون بیسور، ٹرانکور، اور کوچین کی تاریخ، ہندوستان کے لئے یورپین قومون کی کشمکش اور انگریزون کے قبضہ کی داستان، مدورا کی اسلامی ریاست کی تاریخ جنوبی ہند کے مسلمانون کی نسلون کی تحقیق وتقسیم ان مین ہندؤن کے اثرات جنوبی ہند کا محرم اس کے ہندوانہ مراسم، سرار کی صوبہ داری، اور یہان کے آثار قدیمہ وغیرہ کا ذکر ہے، اس کتاب کی ایک لائق ذکر خصوصیت یہ ہے کہ مؤلف نے ہر جگہ ہندو مسلمانون کے درمیان تاریخی غلط فہمیون کے ازالہ اور ان مین اتحاد و یگانگت کے قیام کی کوشش ہے جنوبی ہند کے آثار قدیمہ کے متعدد فوٹو ہین، اردو مین جنوبی ہند کی یہ پہلی مبسوط تاریخ ہے، اسلئے یقیناً وہ قدر افزائی کی مستحق ہے، نوائط کی تاریخ اور ان کی نسلی تحقیق کی روایتین بہت کچھ بحث طلب ہین، جنوبی ہند مین بلاشبہہ عرب نسلیں آباد ہین، نوائط بھی انہی میں سے ہون گے لیکن ان کی قرشیت خصوصاً سیادت کی روایتین تو مختلف حیثیتون سے ناقابلِ اعتبار ہین، جیساکہ خود مصنف کا بھی خیال ہے، ان کی قرشیت کی بنیاد اس پر قائم کیجاتی ہے، کہ وہ نائط بن نضر بن کنانہ کی اولاد سے ہین، اولاً نضر بن کنانہ کے لڑکوں مین نائط کوئی نام نظر نہین آتا، اگر ہوگا بھی تو کوئی غیر معروف شخص ہے، پھر قریش کا خاندان تو نضر بن کنانہ کے دو پشت نیچے فہر (قریش) بن مالک بن نضر بن کنانہ سے قائم ہوتا ہے، اسلئے اگر اوپر کی نسل مین کوئی شخص نائط ہو بھی تو اسکی اولاد قریشی نہین کہلائیگی، اسی پر سیادت کو بھی قیاس کرنا چاہئے،

**نشاد**، مؤلفہ پنڈت کشن پرشاد کول تقطیع چھوٹی ضخامت ۲۰۰ صفحے، کاغذ کتابت وطباعت بہتر قیمت عہ، پتہ:۔ لیڈر پریس الہ آباد،

اردو زبان کے کہنہ مشق ادیب پنڈت کشن پرشاد کول کا یہ تازہ اصلاحی ڈرامہ ہے، اس مین نوجوان عورتون اور بوڑھے مردون کی بےجوڑ شادی نوجوان بیواؤن کے عقد ثانی نہ ہونے کے بُرے نتائج، پھر ان کی لغزش پر ان کے ساتھ سوسائٹی کی ناانصافی کو موثر انداز مین پیش کیا گیا ہے

# سیر الصحابہ

سیرۃ النبیؐ کے بعد مسلمانوں کے لئے جن مقدس ہستیوں کے کارنامے اور سوانح حیات مشعلِ راہ بن سکتے ہیں، وہ حضرات صحابۂ کرام ہیں، دارالمصنفین نے پندرہ برس کی جانفشانی و کوشش سے اس عظیم الشان کام کو انجام دیا، اور اردو میں صحابۂ کرام کے حالات و سوانح اور اخلاق و حسنات کی دس ضخیم جلدیں احادیث و سیر کے ہزاروں صفحات سے چنکر مرتب کیں اور بحسن و خوبی شائع کیں، ضرورت ہے کہ حق طلب اور ہدایت و رہنمائی کے جویاں مسلمان ان صحیفوں کو پڑھیں، اور اس شمعِ ہدایت کی روشنی میں چلیں، جو آج سے ساڑھے تیرہ سو برس پہلے ان کے سامنے جلائی گئی تھی، ان جلدوں کی علٰحدہ علٰحدہ قیمتیں حسب ذیل ہیں، جن کا مجموعہ [illegible] ہوتا ہے لیکن پورے سٹ کے خریدار کو صرف [illegible] میں یہ دس جلدیں کامل نذر کیجاتی ہیں، پیکنگ ذمہ دارالمصنفین، محصول ذمہ خریدار،

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جلد اوّل | خلفائے راشدین، | [illegible] | جلد ششم | سیر الصحابہ ششم، | [illegible] |
| جلد دوم | مہاجرین اول، | [illegible] | جلد ہفتم | سیر الصحابہ ہفتم، | [illegible] |
| جلد سوم | مہاجرین دوم، | [illegible] | جلد ہشتم | سیر الصحابیات، | [illegible] |
| جلد چہارم | سیر الانصار، | [illegible] | جلد نہم | اسوۂ صحابہ اوّل، | [illegible] |
| جلد پنجم | سیر انصار دوم، | [illegible] | جلد دہم | اسوۂ صحابہ دوم، | [illegible] |

منیجر دارالمصنفین اعظم گڈھ

مقبول رہتا ہے، پنڈت جی ایک کہنہ مشق ادیب ہیں اسلئے اس ڈرامہ کے متعلق کچھ کہنا تحصیل حاصل ہے، یہ ظاہری اور معنوی دونوں اعتبار سے بہت کامیاب ہو،

**پس پردہ** مؤلفہ جناب چندر بھوشن سنگھ تقطیع چھوٹی ضخامت ۱۲۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت ۱۲ر پتہ:- مکتبہ جامعہ ملیہ امین آباد لکھنؤ،

نئے افسانہ نگاروں میں مؤلف کا نام اجنبی نہیں ہے، رسالوں میں ان کے افسانے نکلتے رہتے ہیں پس پردہ ان کے سات منتخب افسانوں کا مجموعہ ہے، یہ افسانے محض تفریحی نہیں ہیں بلکہ ان میں فطرت انسانی کی بعض کمزوریوں ہماری معاشرت کے بعض قابل اصلاح پہلوؤں، اور ترقی یافتہ اور دیہاتی زندگی کے بعض رخوں کو پیش کیا گیا ہے، سب افسانے دلچسپ، مفید اور سبق آموز اور پلاٹ اور زبان کے اعتبار سے بہت کامیاب ہیں، ان کی کامیابی کی یہ دلیل ہے، کہ ان پر پریم چند کی تحریر کا دھوکا ہوتا ہے،

**ارمغان جذب** (حصہ دوم) از جناب رگھونندن راؤ جذب عالمپوری تقطیع چھوٹی، ضخامت ۱۱۶ صفحے، کاغذ، کتابت و طباعت بہتر ہے، قیمت مجلد:- ۱۲ر پتہ:- ادارۂ ادبیات اردو، رفعت منزل خیرات آباد، حیدرآباد،

یہ کتاب رگھونندن راؤ صاحب وکیل حیدرآباد کی رباعیات کا مجموعہ ہے، ان کا کلام ہمیں پہلی مرتبہ دیکھنے کا اتفاق ہوا، اس کے دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے، کہ جناب جذب کا فطری رجحان اخلاق و حکمت، پند و موعظت کی جانب ہے اسی لئے انھوں نے اپنے خیالات کے اظہار کیلئے رباعی کو اختیار کیا ہے، یہ تمام رباعیاں اخلاقی اور حکیمانہ ہیں، اس کی زبان سادہ اور بے تکلف اور معنی موثر اور سبق آموز ہیں،

(م)

رجسٹرڈ نمبر اے ۱۸۷ — نومبر سنہ ۱۹۴۰ء

# معارف

مجلس دار المصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

سید سلیمان ندوی

---

قیمت : پانچ روپیہ (۵) سالانہ

دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ



# دار المصنفین کی ادبی کتابیں

**شعر الہند حصہ اول**، جسمیں قدما کے دور سے لیکر دور جدید تک اردو شاعری کے تاریخی تغیرات انقلابات کی تفصیل کیگئی ہی، اور ہر دور کے مشہور اساتذہ کے کلام کا باہم موازنہ و مقابلہ کیا گیا ہی، کاغذ اور لکھائی چھپائی اعلیٰ مطبوعہ معارف پریس، ضخامت ۴۴۵ صفحے،
قیمت: ہے، از مولنا عبد السلام ندوی،

**حصہ دوم**، جس میں اردو شاعری کے تمام اصناف یعنی غزل، قصیدہ، مثنوی اور مرثیہ وغیرہ پر تاریخی و ادبی حیثیت سے تنقید کی گئی ہی، کاغذ اور کتابت عمدہ، ضخامت ۴۰۹ صفحے، قیمت: ہے،

**گل رعنا**، اردو زبان کی ابتدائی تاریخ اور اسکی شاعری کا آغاز، اور عہد بعہد کے اردو شعراء کے صحیح حالات اور ان کے منتخب اشعار، اردو میں شعراء کا یہ پہلا مکمل تذکرہ ہے جسمیں آب حیات کی غلطیوں کا ازالہ کیا گیا ہی ولی سے لیکر حالی و اکبر تک کے حالات، ضخامت ۵۲۰ صفحے،
قیمت: للعہ، از مولنا سید عبد الحیٔ صاحب مرحوم،

**مکاتیب شبلیؒ**، مولنا شبلی مرحوم کے دوستوں، عزیزوں شاگردوں کے نام خطوط کا مجموعہ، جس میں مولنا کے قومی خیالات اور علمی، تعلیمی اور عربی نکات ہیں، یہ درحقیقت مسلمانوں کی تیس برس کی تاریخ ہی، طبع دوم
حصہ اول ضخامت ۴۴۲ صفحے، قیمت: ع،
حصہ دوم " ۳۶۱ " " ع

**موازنہ انیس و دبیر**، (از مولنا شبلی) اردو کے مشہور باکمال شاعر میر انیس کی شاعری پر ریویو، اردو میں فصاحت و بلاغت کے اصول کی تشریح، مرثیہ کی تاریخ میر انیس کے بہترین مرثیوں کا انتخاب اور مرزا دبیر سے ان کا موازنہ، اردو میں اپنے فن میں یہ پہلی کتاب ہی، ضخامت ۲۸۴ صفحے، قیمت: ع،

**کلیات شبلی اردو**، مولانا کی تمام اردو نظموں کا مجموعہ جس میں مثنوی صبح امید، قصائد جو مختلف جلسوں میں پڑھے گئے، اور وہ تمام اخلاقی، سیاسی، مذہبی اور تاریخی نظمیں جو کانپور، ترکی، طرابلس، بلقان، مسلم لیگ، مسلم یونیورسٹی وغیرہ کے متعلق لکھی گئی ہیں یکجا ہیں، یہ نظمیں درحقیقت مسلمانوں کے چہل سالہ جد و جہد کی ایک مکمل تاریخ ہے، لکھائی چھپائی کاغذ اعلیٰ، ضخامت ۱۳۰ صفحے، قیمت: عہ،

**افادات مہدی**، ملک کے نامور انشاپرداز ایم مہدی حسن مرحوم افادی الاقتصادی کے ۳۰ مضامین کا مجموعہ مع مقدمہ و ضمیمہ جات، مطبوعہ معارف پریس اعظم گڈہ لکھائی چھپائی عمدہ، قیمت: ہے،

**نقوش سلیمانی**: یہ مولنا سید سلیمان ندوی کی ہندوستانی اور اردو زبان و ادب سے متعلق تقریروں، تحریروں اور مقدموں کا مجموعہ ہے جو انھوں نے بعض ادبی کتابوں پر لکھے، قیمت: ع، ضخامت ۵۰۰ صفحے۔

**دروس الادب**، عربی کی پہلی اور دوسری ریڈریں، جنکا مصنف نے عربی کے ابتدائی طالب علموں کیلئے اس طرح لکھا ہی کہ طالب علم کو ادب اور نحو کے ساتھ ساتھ تعلیم اور مشق ہو سکے، اکثر مدارس میں یہ داخل نصاب ہے، قیمت ۲، ۲،

**مسعود علی ندوی　　منیجر دار المصنفین　　اعظم گڈہ**

مطبع معارف، ابن محمد اویس وارثی نے چھاپ کر شائع کیا

جلد ۴۶ ماہ شوال المکرم ۱۳۵۹ھ مطابق ماہ نومبر ۱۹۴۰ء عدد ۵

# مضامین

# سیرۃ النبی

رسول اللہ صلعم کے حالات وغزوات، اخلاق وعادات اور تعلیم وارشاد کا یہ عظیم الشان کتابی ذخیرہ جس کا نام سیرۃ النبیؐ عام طور سے مشہور ہی مسلمانوں کے موجودہ ضروریات کو سامنے رکھکر صحت واہتمام کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے،

اب تک اس کتاب کے چھ حصے شائع ہو چکے ہیں، پہلے میں ولادت سے لیکر فتح مکہ تک کے حالات اور غزوات ہیں، اور ابتدا میں ایک نہایت مفصل مقدمہ لکھا گیا ہی جس میں فن سیرت کی تنقید وتاریخ ہے دوسرے حصہ میں تکمیلِ دین، تاسیس حکومت الٰہی، وفات، اخلاق وعادات، اعمال وعبادات اور اہلبیت کرام کے سوانح کا مفصل بیان ہی، تیسرے حصہ میں آپکے معجزات وخصائصِ نبوت پر بحث ہی، اسمیں سب سے پہلے عقلی حیثیت سے معجزات پر متعدد اصولی بحثیں کیگئی ہیں، پھران معجزات کی تفصیل ہی جو بروایات صحیحہ ثابت ہیں اسکے بعد ان معجزات کے متعلق غلط روایات کی تنقید وتفصیل کیگئی ہی، چوتھے حصہ میں ان اسلامی عقائد کی تشریح ہی جو آپکے ذریعہ مسلمانوں کو تعلیم کئے گئے ہیں، کوشش کی گئی ہی کہ اس میں قرآن پاک اور احادیث صحیحہ سے اسلام کے عقائد لکھے جائیں، پانچویں حصہ میں عبادت کی حقیقت، عبادات کی تفصیل وتشریح اور ان کے مصالح وحکم کا بیان ہی اور دوسرے مذاہب کے عبادات سے ان کا مقابلہ وموازنہ ہی، چھٹے حصہ میں حقوق، فضائل، اور آداب کے عنوانوں اور اسکی ذیلی سرخیوں کے تحت، اخلاقی تعلیمات کی تفصیل ہے، حجم ۶۱۲ صفحے،

قیمت باختلاف کاغذ حصہ اوّل تقطیع خورد للعہ، حصہ دوم تقطیع کلاں سے، تقطیع خورد ضہ روپیہ، حصہ سوم تقطیع کلاں سے، للعہ، تقطیع خورد معہ، وصہ، حصہ چہارم تقطیع کلاں ھے، روپیہ، تقطیع خورد معہ، حصہ پنجم تقطیع کلاں صہ، للعہ، تقطیع خورد صہ روپیہ، حصہ ششم تقطیع کلاں قسم اوّل صہ، قسم دوم للعہ،

(منیجر دار المصنفین - اعظم گڈہ)

ہے، اور اس سنت الٰہی مین کبھی فرق پیدا نہ ہوگا،



شرع کی اصطلاح مین چند حقیقتون پر اس مستحکم یقین کا نام ایمان ہے، اور علم اجتماع (سُشیولوجی) مین اسی کو جامعیت اور عصبیت کہتے ہین،

خالقِ فطرت نے تو ازل سے ان حقیقتون کو جن کا یقین قومون کی زندگی کی رُوح ہونی چاہئے اسی طرح متعین کر دیا ہے، جس طرح آغازِ خلقت مین دنیا کے جسمانی اور مادی قوانین کو جن پر اس دُنیا کی بنیا دڈالی گئی ہے متعین فرمایا ہے، انبیاء علیہم السّلام شروع سے آخر تک جب بھی اس دنیا مین آئے ان ہی حقیقتون کی دعوت دی، اور ان ہی پر کامل یقین کا مطالبہ کیا جن مین سے ایک تمام آسمانی کتابون کو صادق اور خدا کی طرف سے بھیجی ہوئی ماننا ہے،



ہماری آج کی سب سے بڑی بدقسمتی یہی ہے کہ ہم سے ہمارے یقین کی یہ سب سے بڑی دولت چھیننے کی کوشش کیجا رہی ہے، ہماری سعادتون اور ہدایتون کے سب سے قیمتی خزانہ کا نام قرآن پاک ہے جس پر باختلافِ فرق تمام مسلمانون کا اتفاق تام، اور اجماعِ عام تھا اور ہے کہ یہ انسانی اوہام خیالات اور خیالی قصص وحکایات سے بلند تر خدا کی طرف سے آئی ہوئی صداقت کا نام ہے، اور اسی لئے وہ ہر خطا سے پاک اور ہر غلطی سے مبرّا ہو، پس ہر وہ ہاتھ جو اس کی اس عصمت کو داغدار بنانے کی کوشش کرے گا اس کا کاٹ ڈالنا ہمارا فرض ہے،



بہرحال اس گئے گذرے زمانہ مین بھی خدا کا شکر ہے کہ فتنہ نگار کے جواب مین ہر کلمہ گو مسلمان نے یکسان حصہ لیا، اور یہ دکھا دیا کہ ہر قسم کے اختلافون کے باوجود ہماری وحدت کی یہ شہ رگ آسانی سے نہیں کٹ سکتی سنّی، شیعہ، مقلد، غیر مقلد، دیوبندی، بریلوی، ندوی، امّت مسلمہ یا اہلِ قرآن یہان تک کہ قادیانی احمدی وا

# شذرات

قوموں کی زندگی کی اصل روح چند حقیقتوں پر یقین ہے، یہ یقین جس شدت اور استحکام کیساتھ ہوگا، اسی قدر اس قوم کی زندگی کی روح تازہ، زندہ، تابندہ، پایندہ اور سرگرم عمل ہوگی، یہی ایک روح جب متعدد افراد انسانی میں جلوہ گر ہو تو وہ کل مل کر ایک حقیقی جماعت کی شکل پیدا کرتی ہے، اور جب ایسے افراد کی تعداد قابل لحاظ حد تک پہنچ جاتی ہے تو ایک بڑی قوم یا بڑی ملت کا وجود ہو جاتا ہے، اور ان کے درمیان ان چند حقیقتوں پر یقین اتصال کا وہ نقطہ اور اجتماع کا وہ مرکز بن جاتا ہے جس پر آکر اس قوم و ملت کے کاروبار کے سارے دائرے ختم ہوتے ہیں، جس حد تک ان حقیقتوں کا یقین ان افراد میں پایا جائے گا اسی قدر ان افراد کی اجتماعی طاقت اور متحدہ قوت ناقابل شکست ہوگی،

---

زوال پذیر قوم میں یقین کی یہی گرہ کھل جاتی ہے، وہ یقین جس نسبت سے زائل ہونے یا سست پڑنے لگتا ہے، اسی نسبت سے اسکے افراد کی اجتماعی اور مرکزی طاقت کمزور ہونے لگتی ہے یہانتک کہ وہ مٹتے مٹتے بالکل مٹ جاتی ہے اور وہ قوم فنا ہو جاتی ہے،

---

قوموں کی ترقی و تنزل کا یہی راز ہے، اسی اصول کے مطابق ازل سے ابد تک قومیں بنتی اور بگڑتی جیتی اور مرتی ہیں، جب کبھی کوئی قوم بڑھیگی تو اسی اصول سے اور مریگی تو اسی اصول کے مطابق، یہ سنت اللہ

# مقالات

## وحی از روے قرآن
اور
## مدعی کا تضاد بیان

از سید سلیمان ندوی

(۲)

شخص مذکور نے بکمال تفاخر قرآن پاک کی اُن چند آیتون سے جن مین بعض جانور اور بعض غیر پیغمبرون کی طرف وحی کی نسبت ہی، یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے، کہ وحی "برمحل سوجھ بوجھ" اور "نفسانی تاثرات" کا نام ہے، حالانکہ برمحل سوجھ بوجھ سے مقصود وہ علم ہے، جو انسان کو غور و فکر و استدلال اور ذاتی تجربہ و مشاہدہ سے حاصل ہوتا ہے، اور وہ کسب و نظر اور حواس کا فیض ہے، اور صحت اور خطا دونون کا مورد ہے، اور وحی اس علم کا نام ہے، جو خدا کی جانب سے بندہ کو بندہ کے غور و فکر اور تجربہ و مشاہدہ کے بغیر عطا ہوتا ہے، اور وہ سراپا یقین اور یکسر صحیح ہوتا ہے جس مین خطا کا امکان ہی نہیں اور اسکو ہر خطا سے محفوظ رکھا جاتا ہے،

| | |
|---|---|
| وَاِنَّهٗ لَكِتٰبٌ عَزِيْزٌ لَّا يَاْتِيْهِ | اور یہ وہ زبردست کتاب ہی کہ باطل جس |
| الْبَاطِلُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا | کے نہ سامنے سے اوس کے پاس پہونچ سکتا |
| مِنْ خَلْفِهٖ تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ | ہے، اور نہ پیچھے سے، ایک حکمت والے |

ہر ایک نے شخص مذکور کے ہفوات پر لعنت بھیجی، اور اپنے اپنے خیال کے مطابق اُنکی پر زور تردید کی۔

---

بہار کے ممتاز فاضل و ادیب مولوی ریاض حسن خان صاحب خیال رئیس مظفرپور اپنے ایک عنایت نامہ مین لکھتے ہین کہ "پچھلے پرچہ سے کلام اللہ پاک کی وحی پر جو مضمون شروع ہوا ہے وہ اس قابل ہے کہ اس کو علحدہ رسالہ کی صورت مین چھاپا جائے" اگر اور دوسرے احباب بھی ان کی اس تجویز کو پسند فرمائین تو اسکی تعمیل اس طرح کیجائے کہ نیاز نامہ کے نام سے ان تمام مستند تحریرون کو یکجا کر دیا جائے جو اس کافر بے ادب کی تردید مین اہل علم کے قلم سے نکلی ہین،

---

آجکل کی بیرونی ڈاک کی بے نظمی سے دوسرے اسلامی ملکون کا حال بہت کم ملتا ہے، تاہم اس اثنا مین مصر کی ایک ڈاک آئی جس سے یہ معلوم ہو کر خوشی ہوئی کہ ڈاکٹر عبدالحمید سعید کی وفات سے مرکزی جمعیۃ شبان المسلمین مصر کی صدارت کی جو جگہ خالی ہو گئی تھی اس کے لئے ہز ایکسلنسی محمد صالح حرب پاشا سابق وزیر دفاع حکومت مصر کا انتخاب ہوا ہے، اس انتخاب کے جلسہ مین مصر کے علاوہ چین، سوماٹرا، البانیا، فلسطین، یمن، الجزائر وغیرہ دوسرے ملکون کے نمایندون نے بھی حصہ لیا، امید ہے کہ جس طرح وزیر موصوف سیاسی و ملکی دفاع مین کامیاب ہوئے ہین اسی طرح دینی و اسلامی دفاع مین بھی کامیاب رہین گے،

---

رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام سے مدیر معارف نے جو ۰۰ ۱صفحون کی مختصر اور آسان سیرت طالب علمون اور مبتدیون کے لئے لکھکر دارالعلوم ندوہ کی امداد کے لئے وقف کی ہے وہ بحمداللہ کہ مسلمانون مین مقبول ہو رہی ہے ایک مہینہ کے اندر اس کے ایک ہزار نسخے فروخت ہو چکے ہین، بہت سے اہل خیر حضرات نے اسکے کئی کئی نسخے خرید کر عام لوگون مین تقسیم کئے ہین، اور ابتک یہ سلسلہ جاری ہے، ایک مخدوم نے جنکا ہاتھ ہر نیکی کی طرف سب سے پہلے بڑھتا ہے، اور جو تعیبہ کے نکرہ ہونے کے باوجود بھی اہل نظر کی نگاہون مین معروف ہین، یہ قدر فرمائی ہے کہ سو نسخے ایک ایک نسخہ پانچ پانچ روپیہ کو خرید کر مفت تقسیم فرمایا ہے، اُمید ہے کہ دوسرے اہل خیر بھی اسی قدردانی اور فیاضی کا ثبوت دینگے،

---

| | |
|---|---|
| وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ، (مائدہ-۷) | اور ہم نے تیری طرف یہ کتاب حق کے ساتھ اتاری، |
| اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ (زمر ۱) | ہم نے تیری طرف یہ کتاب سچائی کیساتھ اتاری |
| اِنَّآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ لِلنَّاسِ بِالْحَقِّ (زمر ۴) | ہم نے تجھ پر یہ کتاب لوگوں کیلئے سچائی کیساتھ اتاری |

اسی معنی کی اور بہت سی آیتیں قرآن پاک میں ہیں، اُن سے واضح ہوگا، کہ قرآن پاک کا یہ عمومی دعوی ہے، کہ اس میں جو کچھ ہے، وہ یکسر حق، تمامتر صداقت اور سراپا یقین ہے یہ انسانی سمجھ بوجھ" نفسانی تاثر اور یہود و نصاری کے "مسروقہ مضامین" نہیں ہیں،

سورۂ ہود میں ایک آیت ہے، جو ایسا معلوم ہوتا ہے، کہ خاص اسی قسم کے خرافات نگار کی تردید میں ہے ارشاد ہے،:-

| | |
|---|---|
| فَلَا تَكُ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْهُ اِنَّهُ الْحَقُّ | تو اس کتاب کے اللہ کی طرف سے ہونے |
| مِنْ رَّبِّكَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا | میں شک نہ کر، وہ بالکل ہی حق ہے لیکن |
| يُؤْمِنُوْنَ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى | اکثر لوگوں کو ایمان نہیں، اور اس شخص سے |
| عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اُولٰٓئِكَ يُعْرَضُوْنَ | بڑھکر ظالم کون ہوگا، جو خدا پر جھوٹ باندھے |
| عَلٰى رَبِّهِمْ وَيَقُوْلُ الْاَشْهَادُ | ایسے لوگ اپنے پروردگار کے روبرو پیش |
| هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ | کئے جائیں گے، اور گواہ کہیں گے کہ یہی |
| اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ الَّذِيْنَ | وہ ہیں جو اپنے پروردگار پر جھوٹ جوڑتے |
| يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا | تھے، ہاں ان ظالموں پر اللہ کی لعنت |

---

لے یعنی یہ کہے کہ خدا نے مجھ پر کتاب اتاری، حالانکہ خدا نے نہیں اتاری، بلکہ خود گھڑ کر بنائی ہے، جیسا کہ مضمون نگار کا افترا زعم باطل ہے،

| | |
|---|---|
| حَمِيْدٍ ۵ (حم سجدہ ۵-۵) | خوبیوں والے (خدا) کی طرف سے اتری ہی |
| عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى | خدا غیب کا دانا ہے، وہ اپنے غیب کی |
| غَيْبِهٖٓ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ | بات کسی پر ظاہر نہیں کرتا لیکن رسولوں |
| رَّسُوْلٍ فَاِنَّهٗ يَسْلُكُ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ | میں سے جس کو پسند کرے، تو وہ چلاتا ہے اس |
| وَمِنْ خَلْفِهٖ رَصَدًا لِّيَعْلَمَ اَنْ قَدْ | کے سامنے اور اس کے پیچھے سے نگہبان، |
| اَبْلَغُوْا رِسٰلٰتِ رَبِّهِمْ وَاَحَاطَ | تاکہ ظاہر کرے کہ ان رسولوں نے اپنے |
| بِمَا لَدَيْهِمْ وَاَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ | پروردگار کے پیغاموں کو پہنچا دیا، اور اس |
| عَدَدًا ، | نے اُس کے پاس جو ہے اس کو گھیر رکھا ہے |
| (جن - ۲) | اور ہر چیز کو گن لیا ہے، |

اور اسی لئے وہ اَلْحَق ہے یعنی یقینی اور سچی،

| | |
|---|---|
| اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ مِّنَ | یہ سچی بات تیرے پروردگار کی طرف سے |
| الْمُمْتَرِيْنَ (آل عمران ۶) | ہے، تو تو شک کرنے والوں میں سے نہ ہو، |

خاص قرآن پاک کی نسبت ہے،

| | |
|---|---|
| الٓمّٓرٰ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ ؕ وَالَّذِيْٓ | یہ ہیں آیتیں کتاب کی، اور وہ چیز جو اتاری |
| اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ | گئی ہے تیری طرف تیرے رب کی طرف سے |
| لَا يُؤْمِنُوْنَ (رعد ۱) | سچ اور یقینی ہے، لیکن اکثر لوگ ایمان نہیں لاتے |
| وَيَرَى الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ الَّذِيْٓ | اور جن کو علم دیا گیا ہے، وہ جانتے ہیں |
| اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ هُوَ الْحَقَّ ، | کہ جو تیری طرف تیرے پروردگار کی |
| (سبا - ۱) | طرف سے اترا ہے، وہی حق ہے، |

اس صورت مین الہام یا وحی سے مراد صرف وہ تاثرات ہون گے، جو ایک انسان یا رسول کے دل و دماغ مین پیدا ہوتے ہین، اور جنھیں وہ مروجہ زبان مین نہایت کامیابی وخوش اسلوبی سے ادا کر دیتا ہے..... قرآن مجید مین اسرائیلیات کا حصہ کوئی تاریخی حیثیت نہین رکھتا، اور نہ اسے کلام مجید مین درج ہونے سے صحیح کہا جا سکتا ہے، عہد نبوی میں اس قسم کی روایتین تورات و انجیل کے حوالہ سے یہود و نصاریٰ کی طرف سے عام طور پر بیان کیجاتی تھین اور چونکہ تورات انجیل کے الہامی ہونیکا غلط خیال پہلے ہی سے قائم تھا اسلئے رسول اللہ نے بھی ان کو محض اعتبار و بصیرت کے لئے بیان کر دیا، اس سے کوئی بحث نہین کہ وہ صحیح ہے یا غلط"

سچائی کا کوئی ذرہ نصیب ہو سکتا ہے،

مشرکین کا تو دعویٰ ہی یہ تھا کہ قرآن خدا کا کلام نہین، اور نہ اسکو فرشتہ لاتا ہے، بلکہ محمد اپنے جی سے گھڑ کر اور پرانے قصوں (اساطیر الاولین) کو سن کر بنا لیتے ہین، اور جھوٹ خدا کی نسبت کر دیتے ہین، اب اگر یہی بات ایک نام کا مسلمان کہتا ہے، تو اس میں اور ابو لہب اور ابوجہل وغیرہ مین فرق کیا ہے، قرآن مجید نے ان کے اسی اعتراض کو افترا علی اللہ (خدا پر جھوٹ باندھنا) کہکر ادا کیا ہے، اور اسکی جا بجا تردید کی ہے، کفار کہتے تھے :-

ان ھو الا رجل افتریٰ علی اللہ کذبا (مومنون) — محمد ایک ایسا شخص ہے جو خدا پر جھوٹ باندھتا ہے

ام یقولون افتریٰ علی اللہ کذبا (شوریٰ) — کیا یہ کافر کہتے ہیں کہ پیغمبر نے خدا پر جھوٹ باندھا ہے

اسکے جواب مین خدا فرماتا ہے اے پیغمبر!

قل ان افتریتہ فعلیّ اجرامی (ھود ۳) — کہدو اگر مین نے اس قرآن کو خدا پر جھوٹ باندھا ہے تو میرے ارتکاب جرم کا وبال مجھ پر ہے

قل ان افتریتہ فلا تملکون لی من اللہ شیئا (احقاف) — کہدے کہ اگر مین نے اس قرآن کو خدا پر جھوٹ باندھا ہو تو تم اللہ کی طرف سے میرے بچانے کا اختیار نہین رکھتے

عِوَجًا وَهُمْ بِالْآخِرَةِ كٰفِرُوْنَ۔ جو اللہ کے راستہ سے لوگون کو روکتے ہین
(ھود ۲) اور اس راہ کو وہ کج بنانا چاہتے ہین، اور
وہی آخرت کے منکر ہین،

اوس شخص سے بڑھکر دروغگو اور کون ہوسکتا ہے، جو یہ دعوی کرے کہ خدا نے فرشتہ کے ذریعہ مجھ پر کتاب نازل کی ہے، حالانکہ وہ خود اسکی "ذاتی سمجھ بوجھ" اور "نفسانی تاثرات" کا نتیجہ ہے،

اسی سورہ میں خاص نقصِ قرآنی کے سلسلہ مین حضرت نوح علیہ السلام کے قصہ کے بعد ارشاد ہے،

تِلْكَ مِنْ اَنْبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهَآ یہ غیبی اطلاعون مین سے ہی، جن کو ہم تجھ
اِلَيْكَ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَآ اَنْتَ وَ پر وحی کرتے ہین، تو نہ تو خود ان کو اس
لَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا ط سے پہلے جانتا تھا، اور نہ تیری قوم
(ھود ۴) جانتی تھی،

آپنے دیکھا کہ قصصِ قرآنی اون غیبی اطلاعات مین سے ہین جن سے نہ صرف یہ کہ اس وحی سے پہلے آپ کو واقفیت نہ تھی، بلکہ ساری قوم عرب اُن سے ناواقف تھی، **غیبی اطلاعات** یہود ونصاریٰ کے مسموعات اور مسروقات نہیں، اعرب کی گذشتہ قومون کے حالات سنانے کے بعد ارشاد ہے،

تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ ان آبادیون کا تھوڑا حال ہم تم کو
اَنْبَآئِهَا (اعراف ۱۳) سُناتے ہین،

یہ سُنانے والا اور بتانے والا کون ہے؟ کیا خود خدا نہیں،

کیا اب بھی اس باطل نگار کے اس دعویٰ کی:۔

سے اوس کے قلم سے نکلا تھا، ذرا اس "عذر گناہ" کو اصل گناہ سے ملا کر دیکھئے، کہ مسلمانون کی گرفت سے گھبرا کر کہان سے کہان پہونچا ہے، اس کا اصل دعوی تو یہ تھا:

"کلام مجید کو نہ مین کلام خداوندی سمجھتا ہون، نہ الہام ربانی، بلکہ انسان کا کلام جانتا ہون، اس صورت میں الہام یا وحی سے مراد وہ تاثرات ہون گے، جو ایک انسان یا رسول کے دل و دماغ مین پیدا ہوتے ہین، اور جنھیں وہ مروّجہ زبان مین نہایت کامیابی سے ادا کر دیتا ہے"

آپ نے دیکھا پہلے اوس نے وحی و الہام کے معنی **انسانی تاثرات** کے بتائے تھے، اور اب ترقی کر کے قرآن پاک کی اُن آیتون سے جن مین وحی کا لفظ ایک خاص معنی مین استعمال ہوا ہے، یہ نتیجہ نکالا ہے، کہ وحی کے معنی برمحل **سوجھ بوجھ** کے ہیں، حالانکہ ان دونون کے درمیان آسمان و زمین کا فرق ہے، تاثرات غور و فکر کے بغیر واقعات کے انفعالی نتائج کا نام ہے، جو شاعر کے کام کی چیز ہے، اور جس کی قرآن نے اپنے سے نفی کی ہے، مَاهُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ یعنی قرآن شاعر کا کلام نہیں، یا یون کہئے، کہ تاثرات شاعرانہ کا نتیجہ نہیں، اور "سمجھ بوجھ" انسانی غور و فکر کا ارادی نتیجہ ہے، اگر قرآن پاک سمجھ بوجھ اور انسانی غور و فکر کا ارادی نتیجہ ہوتا تو اسکی نسبت خدا کی طرف کر کے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کیا اوسی افترا علی اللہ کے مرتکب نہین ہوئے، جس کا الزام کفار آپ پر لگاتے تھے،

بہرحال اپنے مضمون کی دوسری منزل مین مدعی نے یہان تک تو ترقی کی، کہ کسی نہ کسی معنی مین وہ قرآن پاک کو وحی و الہام ماننے پر اتر آیا، اور جس کے قلم سے ایک مہینہ پہلے یہ نکلا تھا کہ

"کلام مجید کو نہ مین کلام خداوندی سمجھتا ہون اور نہ الہام ربانی"

اس کے قلم سے ایک ہی مہینہ کے بعد یہ نکلا:-

سورۂ انعام مین ہے :۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰہِ | اور اس سے بڑھکر کون ظالم ہوگا جو |
| کَذِبًا اَوْ قَالَ اُوْحِیَ اِلَیَّ وَلَمْ یُوْحَ | اللہ پر جھوٹ باندھتا ہے، اور جو کہتا ہے |
| اِلَیْہِ شَیْءٌ، | کہ مجھ پر وحی بھیجی گئی ہے، حالانکہ اس پر |
| (انعام ۱۱) | کوئی وحی نہیں آئی، |

کیا عجیب بات ہے کہ قرآن پاک تو اس افترا کی نفی کرتا ہے، اور نام کا مسلمان اوس کو رسول کے لئے ثابت کرنے کی جرأت کرتا ہے، کفار کے اس دعوائے افترا علی اللہ کے جواب مین بے شمار آیتین ہین جن کا یہان نقل کرنا بھی مشکل ہے،

قرآن پاک مین لفظ وحی آسمان وزمین اور بعض جانورون اور دوغیر نبی انسانون کی شان مین بھی آیا ہے، اس سے اس غلط نگار نے یہ نتیجہ نکالا ہے :۔

> "وحی کے لغوی معنی اشارۂ سریع یا الہام بالسرعت کے ہین، اردو مین اس کا صحیح مفہوم "برمحل سوجھ بوجھ" کے فقرہ سے ظاہر کیا جا سکتا ہے، ظاہر ہے کہ یہ قوت کسب و اکتساب سے تعلق نہین رکھتی، بلکہ فطری ودیعت ہے، اس لئے ہم کہہ سکتے ہین، کہ وحی "خدا کی دین" اور نتیجہ ہے اس ذہنی قوت کا جو فطرۃً انسان مین ودیعت کی گئی ہے، اور چونکہ یہ قوت انبیاء مین زیادہ پائی جاتی تھی، اور ان کا ہر قول وفعل صرف نوع انسانی کی خدمت کے لئے ہوتا تھا اس لئے یہ کہنا نادرست نہین کہ ان کی ہر بات وحی کا نتیجہ تھی، اور ان کے منہ سے جو کچھ نکلتا تھا، وہ اسی اشارۂ خداوندی کے ماتحت ہوتا تھا"

(جولائی ص ۵۹)

کیا ان سطرون مین جو کچھ کہا گیا ہے، وہ وہی ہے، جو گذشتہ پرچہ مین بڑے عالمانہ نازو

کاش اوس نے یہی کہا ہوتا، یہ کون نہین کہتا کہ خدا نطق و کلام کی اُس صفت سے مبرّا ہے، جو تمام انسانون مین پائی جاتی ہے، اور قرآن مجید کو کلام خدا کہنا ان معنون مین نہین لیکن سوال یہ ہے کہ کلام کے ساتھ "نطق" کا لفظ اس منزل مین پہونچکر کہان سے شامل ہو گیا، نطق کا لفظ تو اب تک کہین نہین آیا ہے، اور نہ اس کا کسی کو دعویٰ ہے،

لیکن اسی کے ساتھ یہ راے باطل بھی ہے :-

"مین کہتا ہون کہ رسول کی عظمت اسی مین ہے، کہ قرآن کو اشارۂ خداوندی کے ماتحت رسول کے ذہن و دماغ کا نتیجہ سمجھا جائے" (ص ۴۳)

"اشارۂ خداوندی" جب مسلّم ہے، اور یہ کوئی موثر چیز بھی ہو تو پھر رسول کے ذہن و دماغ کا کارنامہ کہان رہا،

مدعی اگر واقعی رسول کی عظمت کے لئے بے چین ہے، تو رسول کی اس عظمت کیلئے وہ کیون بے چین نہین، کہ اوس کو اس دعوی مین کہ جو کچھ وہ پیش کرتا ہے وہ حرف حرف اللہ تعالیٰ کا فرمودہ ہے صادق اور راستباز یقین کرے، اور اسکو اسکے اس دعوی مین مفتری و کاذب نہ ٹھہرائے،

تاہم اس مقام پر اتنی ترقی اور ہوئی، کہ گویا وہ شخص جس نے یہ اعلان کیا تھا، کہ مین قرآن کو خدا کا کلام نہین مانتا، اب یہ کہنے لگا، کہ

"مین نے جون مین "آتشِ نمرود" پر بحث کرتے ہوئے یہ خیال ظاہر کیا کہ قرآن مجید اس معنی مین کلام ربانی نہین ہے، جو عام طور پر سمجھے جاتے ہین، (صفحہ ۵)

جون کے الفاظ اور اب اگست مین اس بیان کے الفاظ کو ملاحظہ فرمائیے، کیا یہ ایک ہی شخص کے غیر متبدل عقیدہ کی تصریح ہے، بہرحال اس اگست کے عقیدہ سے معلوم ہوا، کہ ہمارا مدعی اب کسی نہ کسی نوع مین قرآن مجید کو کلام ربانی ماننے کیلئے آمادہ ہو،

"اس لئے یہ کہنا درست نہیں، کہ ان کی ہر بات وحی کا نتیجہ تھی، اور ان کے منہ سے جو کچھ نکلتا تھا، وہ اسی اشارۂ خداوندی کے ماتحت ہوتا تھا" (جولائی ص ۵۹)

اشارۂ خداوندی کے ماتحت جو چیز ہے کیا وہ غلط ہو سکتی ہے،

آگے چلئے اگست کے پرچہ مین کسی صاحب نے پوچھا کہ جب قرآن پاک انسانی کلام ہے تو اوس کے دعوی اعجاز کے پھر کیا معنی ہون گے، اوس سلسلہ مین ارشاد ہوتا ہے :۔

"یہ درست ہے کہ قرآن مین یہ بھی کہا گیا ہے، کہ رسول اللہ نے قرآن نہیں بنایا، (أَمْ يَقُولُونَ افْتَرَاهُ) لیکن اس کے معنی صرف یہ ہین، کہ رسول نے جو کچھ کہا ہے، وہ ہوائی باتین نہین، مَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ، بلکہ وہ نتیجہ ہے اوس وحی یا اُس تائید غیبی کا جو ذہنی بلندی کی صورت مین رسول اللہ کی فطرت مین خدا کی طرف سے ودیعت کی گئی ہے"۔

(صفحہ ۶۳)

لیجئے اب تو معاملہ یہان تک آگیا، کہ اوس نے جس کے قلم سے یہ نکلا تھا، کہ مین قرآن کو الہام خداوندی نہیں سمجھتا، اوس نے برمحل سوجھ بوجھ سے ترقی کرکے وحی یا تائید غیبی کی منزل تک رسائی حاصل کر لی، یہ غیب کی تائید اور غیب کی قوت کیا چیز ہے، کیا خدا ہی کی تعبیر نہیں، معاملہ آگے بڑھتا ہے، مولوی عبد الماجد صاحب کے جواب مین اُسی مہینہ کے پرچہ مین ص ۲، پر اوسکو یہ کہنے پر مجبور ہونا پڑا :۔

"مین کہتا ہون کہ خدا "نطق وکلام" کی اس صفت سے مبرا ہے، جو تمام انسانون مین پائی جاتی ہے، اور قرآن مجید کو اوس معنی مین خدا کا کلام کہنا خدا کی توہین ہے، اور یہ تصور وحدانیت کے سراسر منافی"۔

---

[1] معارف :۔ عربی جاننے والے اس مدعی باطل کے فضل وکمال کا ماتم کرین،

محض اعتبار و بصیرت کے لئے بیان کر دیا۔" (نگار ماہ جون)

جب مدعی کے نزدیک پہلے قرآن کا تعلق وحی و الہام سے نہین تھا، تو اوس کے قصص کے حصّہ کا بھی ظاہر ہے، کہ وحی و الہام سے کیونکر تعلق ہو سکتا ہے، کیا فاضل مدعی کا خیال اس تضاد بیان کی طرف منتقل ہوا، ؟ آخر اس عدم حافظہ کی وجہ کیا؟

پھر اس نمبر مین اس سے چند صفحے آگے بڑھکر ص ۱۷ مین پروفیسر نواب علی صاحب کے جواب مین ارشاد ہوتا ہے:

" میرے ان کے درمیان کلام اللہ کے عقیدہ مین بظاہر بہت کم اختلاف ہے۔ مین بھی قرآن مجید کو وحی و الہام کا نتیجہ سمجھتا ہون لیکن صرف مطالب قرآن کی حد تک، اور ہرچند الفاظ قرآنی انسانی کلام ہین لیکن چونکہ وہ نتیجہ ہین ایک مخصوص "وجدان" کا، اسلئے لفظی حیثیت سے بھی میں ان کا مرتبہ بہت بلند سمجھتا ہون"۔

اس مین شک نہیں کہ قرآن میں جو قصص بیان کئے گئے ہین وہ اسرائیلیات سے مختلف ہین لیکن بحیثیت مجموعی ان کو صحیح باور کرنے مین ہمین عقل کو نظر انداز کرنا ضروری ہوجاتا ہے، اور یہی پہلو ہمیشہ میری نگاہ مین کھٹکتا ہے۔"

وہ شخص جو چند ماہ پہلے کلام مجید کو نہ کلام الٰہی مانتا تھا، نہ الہام خداوندی، وہ یہان تک تو خدا خدا کرکے پہنچا کہ معانی و مطالب کی حد تک وہ اوس کو وحی و الہام کا نتیجہ سمجھنے لگا، ہرچند کہ الفاظ مین اس کو شک ہے،

تاہم وہی قصص قرآنی جن کی نسبت اسی پرچہ مین ابھی چند صفحے پہلے یہ کہہ چکا ہے۔

---

ف معارف:۔ کیا ہمارے مخدوم پروفیسر نواب علی صاحب کو بھی اس سے اتفاق ہے،

کلٌّ یدّعی وصلاً بلیلی ولیلی لا تقرّ لھم بذاک

## کفر ٹوٹا خدا خدا کرکے

اب ستمبر کا نمبر آتا ہے، اس مین کوئی طالب صفوی صاحب آتے ہین، (غنیمت ہے کہ "قمر زمانی" نہین[1]) اس مضمون مین ایک عجیب وغریب حدیث کا حوالہ ہے جس کا صحاح میں تو پتہ نہین، بہرحال جو کچھ بھی کہا ہے، اوس سے مدعی اپنا اتفاق ان الفاظ مین ظاہر کرتا ہے،

"وہ بعض متکلمین کی طرح قرآن کے مضمون ومعانی کو اصل قرآن قرار دیتے ہین، اور الفاظ کو حادث سمجھ کر رسول اللہ سے منسوب کرتے ہین، بالکل یہی خیال میرا ہے"۔ (ص ۵۹)

بہت مناسب! آگے وہ صاحبِ قلم جو قصصِ قرآنی کو یہود ونصاری کی سنی سنائی باتون سے ماخوذ بتا رہا تھا، اب یہ کہتا ہے کہ

"اب رہا قصص قرآنی کا مسئلہ سو مین نے یہ کبھی نہین کہا کہ ان کا تعلق وحی والہام سے نہین ہے، لیکن یہ ضرور کہتا ہون کہ ان کو تاریخی اہمیت نہین دینی چاہیئے، بلکہ ان کی اس روایتی اہمیت کو پیش نظر رکھنا چاہیئے، جس کا تعلق درس اعتبار وبصیرت سے ہے"۔

(اگست ص ۵۹)

کیا ان سطرون کا لکھنے والا اپنے قول مین صادق ہے، ؟ کیا اوس نے یہ نہین لکھا تھا :۔

"کلام مجید کو نہ مین کلام خداوندی سمجھتا ہون، نہ الہام ربانی، بلکہ انسان کا کلام جانتا ہون ...... کلام مجید مین اسرائیلیات کا حصہ کوئی تاریخی حیثیت نہین رکھتا، اور نہ اُسے کلام مجید مین درج ہونے سے صحیح کہا جاسکتا ہے، عہد نبوی مین اس قسم کی روایتین تورات وانجیل کے حوالہ سے یہود ونصاری کی طرف سے عام طور پر بیان کیجاتی تھین، اور چونکہ توریت وانجیل کے الہامی ہونے کا غلط خیال پہلے ہی سے قائم تھا، اسلئے رسول اللہ صلعم نے بھی ان کو

---

[1] کہتے ہین کہ پہلے نقاد آگرہ مین مدیر نگار اس شکل مین ظاہر ہوتے تھے،

نسبت اپنی طرف کی ہے، اور کسی زبان مین کوئی چیز ہو نہین سکتی، جب تک اوس کلام کے الفاظ خود اوس زبان کے نہ ہون، اوس کے معنی یہ ہوے کہ اوس کے تمام الفاظ بھی اللہ کی طرف سے وحی اور نازل ہین، اس باب مین اب ایک آخری آیت پیش ہے، جو اس مسئلہ کے لئے قطعی فیصلہ کن ہے،

ارشادِ الٰہی ہے :-

| | |
|---|---|
| وَاِنَّهٗ لَتَنْزِيْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ٥ | اور یہ قرآن پروردگار عالم کی طرف سے |
| نَزَلَ بِهِ الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ ٥ عَلٰى | اتارا گیا ہے، اوس کو لیکر روح الامین |
| قَلْبِكَ لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ ٥ | تیرے دل کے اوپر اترا ہے تاکہ تو ہو ڈر |
| بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِيْنٍ ، | سُنانے والون مین سے، بیان کرنے والی |
| (شعراء ۱۱) | عربی زبان مین، |

اس سے معلوم ہوا کہ قرآن کو خدا نے اتارا ہے، روح الامین اوس کو لیکر قلب نبوی پر اترا اور فصیح وبلیغ عربی زبان مین،

یہ تو قرآن پاک کی آیتون سے استشہاد تھا، لیکن چونکہ ہمارے مدعی کو "عقل" بہت پسند ہے اور اوسی سے مذہبیات مین بہت ڈرتا ہے، اس لئے اوس سے یہ سوال دلچسپ ہوگا کہ کیا اُس نے یہ غور کیا ہے، کہ "تبہ علمیہ" یا کلام فی النفس کے علاوہ جسکو کلام نفسی کہتے ہین، معانی ومطالب جب ذہن انسانی مین خطور کرین گے، تو کیا وہ الفاظ کے لباس کے بغیر عریان خیال مین بھی آسکتے ہین کیا یہ صحیح نہیں کہ جس طرح مادیات شکل وصورت کے بغیر ظہور پذیر نہیں ہو سکتے، اوسی طرح معنویات الفاظ کے پردہ کے بغیر خطور نہین کر سکتے ؟

یاد ہوگا کہ مدعی نے یہ سارا جھگڑا[۱] اسلئے مول لیا تھا کہ کسی صاحب حسین مراد آبادی نے جو غالباً

---

[۱] اور اگر حقیقت مین مراد آباد مین کوئی صاحب اس نام کے ہین جنھون نے مدیر نگار سے یہ سوال کیا تھا تو ان کا

اب رہا قصص قرآنی کا مسئلہ سو مین نے یہ کبھی نہین کہا، کہ ان کا تعلق وحی والہام سے نہین، (ص ۵۹)
اب چند صفحون کے بعد ان کی صحت اوس کو پھر کھٹکنے لگی،

اچھا تو کیا اب مدعی یہ کہتا ہے کہ قصص قرآنی کا تعلق وحی والہام سے ہے، ؟ اگر یہ کہتا ہے تو پھر وحی والہام کی باتون مین اوس کو شک کیون ہے، ؟ اور پھر ان قصص کو یہود ونصاریٰ کے مسموعات سے ماخوذ دو ماہ پہلے کیون بتایا تھا،

بہر حال اب جب مدعی نے یہ تسلیم کر لیا ہے کہ وہ قرآن پاک کو معانی ومطالب کی حد تک وحی والہام سمجھتا ہے، تو کیا ان معانی ومطالب مین قصص قرآنی بھی داخل ہین یا نہین، ؟ اگر داخل ہین تو پھر وہ بھی وحی والہام کی اطلاع کا نتیجہ ہین،

اب رہا یہ سوال کہ آیا قرآن کا دعویٰ منزل من اللہ ہونے کا مع اپنے الفاظ اور زبان کے ہے، یا صرف معانی ومطالب کی حد تک ؟ اس بارہ مین قرآن پاک کے یہ الفاظ غور کے قابل ہین

ارشاد خداوندی ہے :-

| | |
|---|---|
| إِنَّا أَنزَلْنَاهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا (یوسف) | ہم نے اوس کو عربی قرآن بنا کر اتارا، |
| وَكَذَٰلِكَ أَنزَلْنَاهُ حُكْمًا عَرَبِيًّا (رعد ۵) | اور اسی طرح ہم نے اوس کو عربی زبان مین حکم بنا کر اتارا، |
| وَكَذَٰلِكَ أَنزَلْنَاهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا (طٰہٰ) | اور اسی طرح ہم نے اوس کو عربی قرآن |
| إِنَّا جَعَلْنَاهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ، (زخرف) | بیشک ہم نے اسکو عربی قرآن بنایا تاکہ تم سمجھو |
| وَكَذَٰلِكَ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ قُرْآنًا عَرَبِيًّا، (شوریٰ) | اور اسی طرح ہم نے عربی زبان مین قرآن تم پر اتارا، |

ان تمام آیتون مین غور کیجیے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کو عربی زبان مین نازل فرمانے کی

# عقلیت پرستی پر ایک نظر

از

جناب مولوی محمد مظہر الدین صاحب صدیقی بی اے حیدرآباد دکن

اس سے[1] قبل ایک مضمون مین بتا چکا ہون، کہ مغربی تمدن نے عقل کے جائز حدود کو پہچاننے مین بڑی سخت ٹھوکر کھائی، جس کی وجہ سے اس تمدن مین طرح طرح کے لامرکزی میلانات پیدا ہوگئے، اور فکر کی بے قید آزادی نے اخلاقی زندگی کو تباہ و برباد کر ڈالا، مغربی تمدن کا جب مشرقی اقوام سے تصادم ہوا، توان قومون مین بھی رفتہ رفتہ یہ عقیدہ زور پکڑ گیا، کہ تمدنی اور معاشرتی امور مین مذہب واخلاق کے لئے کوئی جگہ نہین ہے، کیونکہ انسانی عقل اب اتنی کافی ترقی کر گئی ہے کہ دنیا کے تمام معاملات وامور مین عقل کی ہدایت سے کام چلایا جا سکتا ہے، نظریۂ ارتقا جس کی صداقت پر مغرب کے زیر اثر مشرق بھی ایمان لا چکا ہے، مذہب پر بھی چسپان کر دیا گیا اور یہ ثابت کیا گیا، کہ دنیا کے تمام مذاہب انسانی عقل کی نشو ونما کے مختلف مدارج ہین، اور ان کی ضرورت اسی وقت تک تھی، جب تک انسانی فکر اُس مرتبہ کمال تک نہین پہونچی تھی، جہان وہ آج جلوہ فرما نظر آتی ہے، غرضیکہ مختلف اسباب کی بنا پر عقل کی ہمہ گیری اور ہمہ بینی کا خیال دلون مین جاگزین ہوگیا، اور الہامی ہدایت کی ضرورت سے انکار کیا جانے لگا،

---

[1] یہ مضمون جس کا عنوان "نیا نظم عالم" تھا، جامعہ کے جولائی اور اگست ۱۹۴۰ء نمبر مین باقساط شائع ہوچکا ہے،

فرضی نام ہی، حضرت ابراہیمؑ کے آگ مین جلائے جانے کے قصہ کی نسبت یہ سوال کیا تھا، کہ جب یہ قصہ قرآن پاک مین ہی تو ہمکو اس کی واقعیت پر یقین لانا چاہئے، اسکے جواب میں مدعی نے یہ کہا کہ قرآن پاک نہ کلام الٰہی ہے نہ الہام ربانی اور نہ اوس قصہ کے درج قرآن ہونے سے اوسکی صداقت لازم آتی ہی کیونکہ رسول اللہ نے توراۃ و انجیل کے قصوں کو سنکر اوران کو الہامی جان کر درج قرآن کر دیا ہے،

اب جب کہ مدعی معانی و مطالب کی حد تک قرآن پاک کو وحی والہام مان چکا ہی، تو یہ قصہ بھی جن لفظون مین قرآن پاک مین ہی، وہ مطلب و معنی ہی کی حد تک سہی الہامی ٹھہرا اور جب الہامی ہوا تو پھر اوسکی تصدیق سے اب کیونکر چارہ ہے ؟ کیونکہ ظاہر ہی کہ واقعیت و عدم واقعیت کا تعلق مطالب و معانی سے ہی نہ کہ الفاظ و عبارات سے، تو جب قرآن پاک مطالب و معانی کی حد تک وحی والہام اور قوت علمی کا نتیجہ ہوا، تو اب اس منزل مین اس مینہ پہونچکر قرآن پاک کا ہر واقعہ مطلب و معنی کی حد تک یقینی قطعی ریب و شک سے بالاتر، اور اوس کا ذریعۂ علم وحی الٰہی، تنزیل ربانی، فرمودہ خداوندی، انسانی سمجھ بوجھ سے بری، اور مسموعات انسانی سے پاک و منزہ قرار پاگیا یا نہین، اور اگر نہین تو مدعی کتنی ہی تاویلون کے پردے ڈالے وہ اب بھی ایمان بالقرآن سے محروم ہے،

مدعی نے ستمبر مین لکھا ہی کہ چند علما ء انکی تائید مین ہین، جو الفاظ قرآنی کو محمد رسول اللہ صلعم کی تالیف بتاتے ہین، کیا مہربانی کرکے اُن علماء کی تصنیفات کے حوالون سے مطلع کیا جائے گا، وہ بھی صاحب مراد ابادی کی طرح کی ہستیان تو نہین ہین،

بہرحال اب ہماری درخواست ہے کہ مدعی جس منزل تک اس مینہ مین پہنچ چکا ہے اب آیندہ اس مین آگے کو اپنی ترقی وہ جاری رکھے یا نہین، مگر خدا کے لئے وہ اب پیچھے نہ ہٹے، اور وہین نہ پہونچ جائے جہان وہ جون ۱۹۴۰ء مین تھا، (باقی)

---

(بقیہ حاشیہ ص ۳۳۰) فرض ہے، کہ وہ اپنے نام و نشان کو ظاہر کرین،

اور صرف حواس کے فراہم کردہ مواد یا تجربہ پر اکتفا نہیں کرتا ہے، تو پھر یہ دعوی کرنے سے پہلے کہ عقل انسانی معاملات کے ہر گوشہ پر حاوی ہے، اور اس کی رہبری ہر طرح کے نقص سے پاک اور عیب سے بری ہے، ہمین فکری اعمال اور عقلی استدلال کی اساس و بنیاد پر ایک نظر ڈال کر یہ دیکھ لینا چاہئے کہ کہیں اس بنیاد مین تو کوئی نقص یا کمزوری ایسی نہین رہگئی ہے جس کی وجہ سے اس پوری تعمیر کا استحکام مشکوک ہو جائے، اگر غور کیا جائے، تو ہمارے تمام فکری اعمال اور علمی موشگافیاں اس عقیدہ کی منت کش ہین، کہ کائناتِ فطرت ایک عالم اسباب ہے، جہان ہر واقعہ علت و معلول کی زنجیرون مین جکڑا ہوا ہے، علت و معلول کا یہ تصور ہر علم کی اساس ہے، اور اگر کسی وجہ سے یہ اساس متزلزل ہو جائے تو ہمارے علم کی صداقت ہی سرے سے مشکوک ہو جاتی ہے زندگی کے معمولی تجربات سے لیکر سائنس کی اعلیٰ سے اعلیٰ تحقیقات اور تمدنی علوم کے بڑے سے بڑے استدلال مین یہ مفروضہ بطور بنیاد کے صحیح تسلیم کر لیا جاتا ہے، کہ اشیا کے خواص مین کبھی تبدیلی نہیں ہوتی ہے، اور کسی شے کے خواص اور اسکی تاثیر جو کچھ آج ہے پہلے بھی وہی تھی، اور آیندہ بھی رہے گی، دوسرے الفاظ مین کسی خاص علت کا ہمیشہ ایک ہی معلول ہوگا، آگ کی خاصیت ہے کہ وہ جلائے اور اس ایک علت سے ہمیشہ یہی معلول ظاہر ہوگا، اگر علت و معلول کا یہ لزوم اور خواص اشیاء کی ناتغیر پذیری کا یہ مفروضہ جو ہمارے استدلال کی جان اور عمل فکری کی روح ہے، کسی طرح غلط ثابت ہو جائے یا اسکی صداقت مشتبہ ہو جائے تو ہمارا علم بے بنیاد، ہمارے تجربات کی اصلیت مشکوک اور ہمارے اعمال و افکار کی اساس متزلزل ہو جاتی ہے،

لیکن جیسا کہ ہیوم نے اپنے رسالہ فہم انسانی مین ثابت کیا ہے کہ علت و معلول کے لزوم کا یہ تصور ہماری جبلت کا ایک کرشمہ ہے، اور عقل استدلالی کی نگاہ سے دیکھا جائے تو ایک نرا مفروضہ ہے، جس کی صداقت مشتبہ اور ناقص نظر آتی ہے، علت و معلول کا تصور پیدا کس طرح سے ہوتا ہے،

جو لوگ تمدن و معاشرت کے دائرہ مین الہامی ہدایت اور مذہب کی رہنمائی کے منکر ہین،
انھین پہلے اس امر کی وضاحت کرنی چاہئے کہ عقل سے ان کی مراد کیا ہے، آیا یہ وہ روشنی ہے، جو
ہمارے حواس کے فراہم کردہ مواد کی ایک مرتب و منظم شکل سے پیدا ہوتی ہے، یا اوس سے مراد وہ قوت
ہے، جو اس مواد کو کام مین لاکر اس پر استدلال و تصورات کا سلسلہ قائم کرتی ہے، یا عامۃ الناس کی
وہ قابلیت مراد ہے جس کی وجہ سے وہ تجربات کا ذخیرہ فراہم کرتے ہین، اور گذشتہ تجربات کو آئندہ
پیش آنے والے حالات و واقعات مین اپنا رہبر بناتے ہین، اور اشیار کی علل قریبہ کا پتہ لگاتے ہین، یا اس
لفظ کا اطلاق فلاسفہ اور مفکرین کے منطقیانہ استدلال پر ہوتا ہے جس کی مدد سے وہ ہر واقعہ
کی علت بعیدہ تک پہونچتے ہین، اور ظاہری اسباب کی نظر فریبی سے بچکر حقیقی اسباب کا علم حاصل
کرتے ہین، اگر اوّل الذکر قوت مراد ہے تو پھر یہ تسلیم کرنا پڑے گا، کہ ایسی عقل تمدن کے بنیادی معاملات
و امور کے لئے اور معاشرت کے پیچیدہ مسائل کے حل کے واسطے بالکل بے سود ہے، کیونکہ عقل تجربی
ہمارے فوری عملی اغراض کا ساتھ دیسکتی ہے لیکن تمدن کے پیچیدہ مسائل کے لئے اس کا وجود
بے کار ہے، اگر اس عقل پر بھروسہ کیا جائے، تو فلسفہ منطق سائنس اور عمرانی علوم کی ضرورت باقی نہین
رہتی ہے، کیونکہ ان سب علوم مین ہم محض حواس کے فراہم کردہ مواد سے کام نہین لیتے ہین، بلکہ
اپنی قوتِ استدلال سے اس مواد کو دشوار تر نتائج تک پہونچنے کے لئے کام مین لاتے ہین، اگر اس
عقل کی رہنمائی کافی سمجھی جاتی، تو جماعت کا ہر فرد اعلیٰ سے اعلیٰ فرائض کی انجام دہی کا مساوی
طور سے اہل قرار دیا جاتا، اور اس کے لئے عالم و جاہل، عقلمند اور بے وقوف کی تفریق غیر ضروری
سمجھی جاتی،

اگر ایسا نہیں ہے بلکہ عقل سے وہ ملکہ مراد ہے، جس کے ذریعہ انسان علت و معلول کا
نتیجہ در نتیجہ سلسلہ قائم کرکے اشیار کی ماہیت اور واقعات کے علل بعیدہ تک رسائی حاصل کرتا
ہے

# ولی اللہ نمبر کے چند خاص مضامین نگار حضرات اور مضامین

اس نمبر کی پوری کیفیت تو صرف مطالعہ کے بعد ہی معلوم ہو سکے گی صرف چند خاص مضامین کا ذکر یہاں بھی کیا جاتا ہے

| | |
|---|---|
| مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی<br>مدیر رسالہ ترجمان القرآن<br>لاہور | تقریباً ساٹھ صفحہ کا نہایت فاضلانہ اور محققانہ مقالہ ہے جس کا عنوان ہے "منصب تجدید کی حقیقت اور تاریخ تجدید میں شاہ صاحب کا مقام" — اس میں پہلے اسلام اور جاہلیت کی اصولی کشمکش کی وضاحت کی گئی ہے پھر دکھلایا گیا ہے کہ جاہلیت کن کن راہوں سے "اسلام" پر حملہ آور ہوتی ہے اور مجددین ملت کا کام کیا ہوتا ہے اور تاریخ اسلام کے مشہور مجددین حضرت عمر بن عبدالعزیز، امام غزالی، امام ابن تیمیہ، حضرت مجدد الف ثانی نے کس طرح اپنے زمانوں میں اسلام کو جاہلیت کے اثرات سے پاک کیا اور پھر شاہ ولی اللہ اور ان کے بعد شاہ اسمٰعیل شہید نے کیا کچھ کیا اور ان کی تاریخ ہم کو کیا سبق دیتی ہے یہ مقالہ صرف مقالہ نہیں ہے بلکہ ایک مستقل دعوت فکر اور پیغام عمل بھی ہے۔ |
| حضرت علامہ سید سلیمان ندوی مدظلہ | زوال سلطنت اسلامی کے اسباب شاہ صاحب کی نظر میں نہایت بصیرت افروز مضمون ہے۔ |
| حضرت مولانا سید مناظر احسن گیلانی مدظلہ<br>پروفیسر اعلیٰ دینیات عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن | شاہ صاحب کے تجدیدی کارناموں پر ڈیڑھ سو صفحہ کا وجد آفریں اور ایمان افروز مقالہ ہے جو شاہ صاحب کے عہد کی پوری سیاسی تاریخ پر بھی حاوی ہے اور جس میں حکمت ولی اللہی کی روشنی میں عہد حاضر کی مذہبی و سیاسی گمراہیوں پر بھی بڑے عجیب انداز میں تنبیہات کی گئی ہیں۔ |
| حکمت ولی اللہی کے ماہر خصوصی حضرت مولانا عبیداللہ سندھی | حکمت ولی اللہی کی مکمل تاریخ و تشریح شاہ صاحب کی مجددانہ خصوصیات اور قرآن، حدیث، فقہ اور سلوک و تصوف سے متعلق علوم میں حضرت ممدوح کے تجدیدی کارناموں پر مفصل و مبسوط بحث پورے نو صفحات پر آئی۔ |
| مولانا سعید احمد صاحب اکبرآبادی ایم اے<br>اڈیٹر برہان دہلی | مقالہ کا عنوان ہے "انقلابی یا مجدد؟" جس میں بتلایا گیا ہے کہ شاہ صاحب کا صحیح مقام ایک صاحب عزیمت مجدد کا ہے نہ کہ ایک "انقلابی" کا نہایت مفید اور ہدایت افروز مقالہ ہے۔ |
| مولانا مسعود عالم صاحب ندوی | مقالہ کا عنوان ہے "شاہ صاحب سے پہلے ہندوستان میں اسلام کی حالت اور دینی ارتقاء" اپنے موضوع پر نہایت کامیاب پر مغز اور بیش بہا معلومات مقالہ ہے جو بڑی محنت اور قابلیت سے لکھا گیا ہے۔ |
| مولانا سید ابوالحسن علی صاحب ندوی استاذ تفسیر ندوۃ العلماء و اڈیٹر "الندوہ" لکھنؤ | حضرت شاہ صاحب کے علمی و عرفانی مقام، آپ کے تصنیفی کمال اور آپ کی تصانیف کی مجددانہ امتیازی خصوصیات پر نہایت پر مغز اور بصیرت افروز مقالہ ہے۔ |
| مولانا محمد اویس صاحب ندوی نگرامی<br>رفیق دارالمصنفین اعظم گڈھ | مقالہ کا عنوان ہے "شاہ صاحب کا ایک علمی ماخذ" جس میں دکھایا گیا ہے کہ شاہ صاحب کی ذہنی تربیت میں علامہ ابن تیمیہ کے علمی افادات کا خاص حصہ ہے۔ |
| مولانا محمد منظور نعمانی مدیر الفرقان بریلی | شاہ صاحب کے سوانح حیات اور ہر قسم کی گمراہیوں کے خلاف آپ کا جہاد |

ان کے علاوہ بعض حضرات کے اور بھی مفید علمی اور اصلاحی مقالے ہیں نیز شاہ صاحب کی شان میں چند آبدار بلند پایہ نظمیں بھی ہیں جن کا اجمالی تذکرہ بھی عدم گنجائش کی وجہ سے نہیں کیا جا سکتا۔ اس سب کے علاوہ حضرت شاہ صاحب کے دست مبارک کی لکھی ہوئی بعض نہایت اہم تاریخی تحریرات نیز آپ کے مزار مبارک وغیرہ تاریخی یادگاروں کے فوٹو بھی اس میں ہوں گے۔

المعلن
ناظم دفتر الفرقان۔ بریلی یوپی

اکثر جدید شعراء کا یہ مشترک عجز ہے، کہ وہ اپنے خیالات کو دلنشین الفاظ کا جامہ نہیں پہنا سکتے،
اس لئے ان کا کلام حسن بیان کے اعتبار سے بہت خام ہوتا ہے، لیکن مرزا صاحب کا کلام نہ صرف
اس عیب سے پاک ہے، بلکہ وہ حسن معنی کے ساتھ حسن ظاہر کا بھی نمونہ ہے، الفاظ مترنم ترکیبیں
خوشنما بیان میں ندرت معانی اور برجستگی، جملہ ظاہری اوصاف سے آراستہ ہے، امید ہے کہ خوش مذاق
طبقہ میں پیام کیف کی پوری قدردانی ہوگی،

**خواتین دکن کی اردو خدمات** | مؤلفہ جناب نصیر الدین صاحب ہاشمی تقطیع چھوٹی ضخامت ۲۹۲ صفحے،
کاغذ، کتابت و طباعت بہتر قیمت معلوم نہیں، پتہ:۔ نصیر الدین
ہاشمی، ممتاز منشن روڈ، خیرت آباد، حیدر آباد دکن،

نصیر الدین صاحب ہاشمی اس سے پہلے عہد عثمانی میں حیدر آباد کی خواتین کی علمی ترقی پر ایک
کتاب لکھ چکے ہیں، اب پورے دکن کے ہر دور کی خواتین کی اردو زبان کی خدمت پر یہ دوسری کتاب لکھی ہے، جس میں ان کی
اصناف ترقی کے اعتبار سے مختلف دور اور طبقے قائم کرکے علحدہ علحدہ عثمانی عہد سے قبل اور اس کے
بعد، جامعہ عثمانیہ کی پیداوار اور اس سے غیر متعلق شاعر، نثر نگار، مقرر، صحافی خواتین کے مختصر حالات
ان کی شاعری، نثر اور تقریروں کے نمونے اور حیدر آباد کی نسوانی انجمنوں کے حالات ہیں، پھر اسی
نہج پر برار، مدراس، بنگلور اور میسور کی چند خواتین کے حالات ہیں، کتاب اپنے موضوع پر اتنی حاوی
ہے کہ غالباً دکن کی کسی تعلیم یافتہ خاتون کا نام چھوٹنے نہیں پایا ہے، حتیٰ کہ زیر تعلیم لڑکیوں تک کے
حالات موجود ہیں، اس سے دکن کی خواتین کی خدمت اردو کا تو اندازہ ہوجاتا ہے، لیکن لائق مؤلف
نے غالباً حوصلہ افزائی کے لئے مدح و ستائش میں افراط سے کام لیا ہے،

(م)

مطبع معارف میں محمد اویس وارثی نے چھاپ کر شائع کیا